
نوائے افغان جہاد
یا اللہ
ربیع الثانی ۱۴۳۱ھ
مارچ 2010ء
وہ جو دُھوپوں میں پنجروں میں جلتے رہے
وہ جو 'کنٹینروں' میں پگھلتے رہے
جن کی آہ نہ کوئی سُن سکا
اُن کو جنت کے رستے چلا!

# امام شاملؒ اور سید احمد شہیدؒ کے کام میں مماثلتیں

پچھلی صدی میں مسلمانانِ برصغیر پر کئی کڑے وقت آئے۔ لیکن 1831ء اور 1857ء کے دو سال ہماری تاریخ میں خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ 1831ء میں معرکہ بالاکوٹ پیش آیا اور جہاد فی سبیل اللہ کا ایک روشن ماہتاب سید احمد شہیدؒ اور اُن کے ساتھیوں کے گروہ کی شکل میں میدان بالاکوٹ میں غروب ہو گیا۔ جدوجہد کا ایک باب یقیناً ختم ہو گیا لیکن یہ داستاں جاری رہی اور 1857ء میں وہ چنگاریاں جو مدت سے دبی ہوئی تھیں، نئے سرے سے بھڑک اٹھیں۔ قریب تھا کہ برطانوی سامراج ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اس سرزمین سے رخصت ہو جاتا لیکن شاید اللہ تعالیٰ کو مسلمانانِ برصغیر کا مزید امتحان مقصود تھا۔ بالاکوٹ سے جو مجاہدین نکلے وہ 1857ء اور بعد میں بھی انگریزوں کے لیے بار بار خطرے کی علامت بنتے رہے۔ 1863 میں امبیلا کی جنگ میں انگریزوں کی شکست اور بھاری جانی نقصان نے ثابت کر دیا کہ وہ چنگاریاں آتش فشاں بن سکتی ہیں۔

دوسری طرف اس دور میں پہاڑوں کے سلسلہ پامیر کے اُس پار داغستان میں مجاہدین، زارِ روس کی فوجوں سے برسرِ پیکار تھے۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ جس دور میں جن عظیم مقاصد، جہاد کے ذریعے شریعت کے غلبے اور دشمنانِ اسلام کی سرکوبی، کے لیے امام شاملؒ قفقاز کے پہاڑوں میں سرفروشی دکھا رہے تھے۔ برصغیر میں تحریک مجاہدین کے سید احمد شہیدؒ اور شاہ اسماعیل شہیدؒ بھی اِنہی اہداف کے لیے راہِ شہادت پر گامزن تھے۔

امام شاملؒ (1871-1799) کی عظیم شخصیت بحیثیت ایک مجاہد کبیر برصغیر میں متعارف نہیں ہوئی۔ اُنہوں نے نصف صدی تک ایک ایسے لشکر کا مقابلہ کیا، جسے روس کے بہترین فوجی جرنیلوں کی قیادت میسر تھی اور کئی بار مکمل شکست کے باوجود جس طرح نئے سرے سے مجاہدین کی تنظیم کی، وہ تاریخ اسلام کا انتہائی روشن باب ہے۔ اُنہوں نے جنگ کے مختلف ادوار میں جس جنگی مہارت سے مجاہدین کی راہ نمائی کی اور زارِ روس کے بڑے بڑے لشکر تہس نہس کیے، چھاپہ مار جنگ کی تاریخ میں اپنی مثال آپ ہے۔ بجا ہو گا اگر امام شاملؒ کو عالم اسلام کا ایک عظیم مجاہد قرار دیا جائے۔

امام شاملؒ اور سید احمد شہیدؒ کی شخصیت کے کئی پہلوؤں میں مماثلت نظر آتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ قرآن حکیم کی روشنی میں اصلاح اور جہاد کی تحریکوں کے علمبرداروں کی زندگی میں آپ کو ہر جگہ زمان و مکان کے بُعد کے باوجود کئی پہلو مشترک نظر آئیں گے۔ اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ ان کے علم و عمل کا منبع اور سرچشمہ قرآن پاک کی انقلابی دعوت ہے۔ سید احمد شہیدؒ نے جسمانی اعتبار سے خاصی پرمشقت زندگی بسر کرنے کی مشق بہم پہنچائی تھی۔ امام شامل کا ذاتی رجحان بھی جسمانی مشقت اور جفاکشی کی طرف تھا۔ وہ داغستان کے سخت جان لوگوں میں شہہ سواری اور نشانہ بازی میں ممتاز حیثیت رکھتے تھے اور اقبال کے اس شعر کے مصداق تھے

امیرِ قافلہ سخت کوش و پیہم کوش
کہ در قبیلۂ ما حیدری ز کراری است

سید احمد شہیدؒ نے جہاد کی دعوت دینے سے پہلے معاشرے کی عام برائیوں کی طرف توجہ دی تھی۔ امام شاملؒ نے بھی سب کو ''عادات''، یعنی زمانہ جاہلیت کے رسوم و رواج ختم کرنے پر زور دیا تھا۔ اس کے بعد ہی لوگوں کو جہاد پر ابھارا تھا۔ پھر جہاں سید صاحبؒ کی تحریک میں طبقۂ عوام کی اکثریت تھی، وہاں امامؒ کا ساتھ دینے والوں میں بھی سادہ دل پہاڑی دہقانوں ہی کی اکثریت تھی۔ ہمیں داغستان کے ان سخت کوش مجاہدین کو داد دینی چاہیے، جنہوں نے تقریباً پچاس سال کے عرصے تک مسلح جدوجہد کے ذریعے زارِ روس کی افواجِ قاہرہ کا مقابلہ کیا، اپنے گھر بار لٹوائے، اپنے بچوں اور خواتین سمیت آگ میں زندہ جل مرے لیکن زار کے سپاہیوں کے سامنے ہتھیار نہیں ڈالے۔ ان کے باغات اور ان کے جنگل اجاڑے گئے، ان کے کھلیانوں کو آگ لگا دی گئی، ان کی روزی کے تمام ذرائع بند کرنے کی کوشش کی گئی لیکن ان تمام ظالمانہ اقدامات نے ان کے عزم و ہمت میں کوئی کمی نہیں آنے دی۔

مختصراً یہ وہ افراد تھے جنہوں نے کسی بیرونی امداد یا توپ خانے کی مدد کے بغیر (سوائے ان توپوں کے جو وہ دشمن سے چھین سکے) صرف اللہ کی اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات پر گہرے ایمان کی وجہ سے نصف صدی تک روس کی اندھی طاقت کا مقابلہ کیا۔ جو طویل عرصے تک روس کی طاقت کا مذاق اڑاتے رہے، اس کے بڑے بڑے لشکروں کو تہس نہس کرتے رہے، روسی علاقے تک یلغار کرتے رہے اور روس کی عددی قوت، سرمایہ داری اور فوجی برتری، کوئی چیز بھی ان کے مقابلے میں نہ ٹھہر سکی۔ انہوں نے امام شاملؒ کی قیادت میں ہزاروں کے لشکر کو شکست دی اور ثابت کر دیا کہ:

كَم مِّن فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللّهِ وَاللّهُ مَعَ الصَّابِرِينَ (سورہ البقرہ: آیت 249) ''کتنے ہی کم تعداد رکھنے والے گروہ بڑے گروہوں پر اللہ کے حکم سے غالب آتے رہے ہیں''۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نوائے افغان جہاد

جلد نمبر ۳، شمارہ نمبر ۳

ربیع الثانی ۱۴۳۱ھ　اپریل 2010ء

حضرت کعبؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ کو فرماتے سنا: ''جس نے دشمن تک تیر پہنچایا اللہ تعالیٰ اس کے بدلے میں جنت میں اس کا ایک درجہ اونچا کریں گے''۔ ابن النحام نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم درجہ کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' وہ تیری ماں کی سیڑھیوں جتنا نہیں بلکہ دو درجوں کا باہمی فاصلہ سو سال کی مسافت جتنا ہے''۔

(سنن نسائی ج ۲ ص ۵۸)

## عنوانات







تجاویز، تبصروں اور تحریروں کے لیے اس برقی پتے (E-mail) پر رابطہ کیجیے۔

nawaiafghan@gmail.com

انٹرنیٹ پر استفادہ کے لیے:

www.nawaiafghan.blogspot.com

قیمت فی شمارہ ۱۵ روپے

## قارئین کرام!

عصرِ حاضر کی سب سے بڑی صلیبی جنگ جاری ہے۔ اس میں ابلاغ کی تمام سہولیات اور اپنی بات دوسروں تک پہنچانے کے تمام ذرائع، نظامِ کفر اور اس کے پیروؤں کے زیرِ تسلط ہیں۔ ان کے تجزیوں اور تبصروں سے اکثر اوقات مخلص مسلمانوں میں مایوسی اور ابہام پھیلتا ہے، اس کا سدِ باب کرنے کی ایک کوشش کا نام 'نوائے افغان جہاد' ہے۔

**نوائے افغان جہاد**

- اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے کفر سے معرکہ آرا مجاہدین فی سبیل اللہ کا موقف مخلصین اور محبینِ مجاہدین تک پہنچاتا ہے۔
- افغان جہاد کی تفصیلات، خبریں اور محاذوں کی صورت حال آپ تک پہنچانے کی کوشش ہے۔
- امریکہ اور اس کے حواریوں کے منصوبوں کو طشت از بام کرنے، اُن کی شکست کے احوال بیان کرنے اور اُن کی سازشوں کو بے نقاب کرنے کی ایک سعی ہے۔

اس لیے ..................

اِسے بہتر سے بہترین بنانے اور دوسروں تک پہنچانے میں ہمارا ساتھ دیجیے

اداریہ

# قوتِ لشکرِ دشمناں دیکھ کر اپنے رب پر یقیں اور بڑھتا گیا!!!

25 مارچ کو چوّن سیکنڈ کے مختصر مگر جامع بیان میں اسدالاسلام شیخ اسامہ بن لادن حفظہ اللہ نے کہا کہ

''اگر ہمارے بھائی خالد شیخ محمد کو سزائے موت دی گئی تو امریکہ کو بہت سنگین نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا، ہم تمام یرغمالی امریکیوں کو قتل کر دیں گے اور مستقبل میں بھی امریکی قیدیوں کے ساتھ یہی سلوک کیا جائے گا۔ اوباما بھی اپنی پیش رو بش کے نقشِ قدم پر چل رہا ہے۔ وائٹ ہاؤس میں بیٹھے سیاست دان ابھی تک فلسطین پر اسرائیل کے قبضے کی حمایت کررہے ہیں اور وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ سات سمندر پار بیٹھا' امریکہ ظلم کرکے محفوظ رہے گا جبکہ ہم نے اللہ کی مدد سے گیارہ ستمبر کی صورت میں اپنا ردِعمل ظاہر کیا تھا اور اگر اب بھی وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ ہماری پہنچ سے دور ہیں تو یہ اُن کی خام خیالی ہے' وہ نائن الیون کو ہماری وارننگ کا دھماکہ سن چکے ہیں''۔

حقیقت یہ ہے کہ ان چند الفاظ کے اندر معارف و معانی کا پورا سمندر پنہاں ہے' جس کی اصل سے یا تو یہود و نصاریٰ آگاہ ہیں جن کے لیے یہ الفاظ 'ڈیتھ وارنٹ' کی حیثیت رکھتے ہیں یا پھر وہ قافلۂ راہِ وفا' اُن کی حقیقت جانتا ہے جس نے اپنے رب کے ہاتھ اپنی جانیں جنت کے بدلے فروخت کر رکھی ہیں۔

صلیبی دنیا اپنے آخری دور کا معرکہ اپنا تمام تر زور صرف کرکے لڑ رہی ہے۔ وہ بھی اور اس کے حواری بھی یہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ اس معرکے کی ناکامی ہمارے لیے ہمیشہ کی ناکامی کی صورت اختیار کر جائے گی۔ اس لیے یہ تصور کرنا بھی ان کے لیے محال ہے کہ وہ اس جنگ میں خود ہی شکست تسلیم کرلیں، اس کھلی حقیقت سے نظریں چراتے ہوئے وہ اپنی قوم کی طفل تسلیوں کی خاطر کبھی مرجا اور نادعلی میں 'آپریشن مشترک' کی سعی لاحاصل کرتے ہیں مگر تین ہفتوں کی دُھلائی کے بعد ہی آپریشن مشترک کسی نتیجے اور اعلان کے بغیر ہی ختم ہو جاتا ہے.........تو کبھی اقوامِ متحدہ اور کٹھ پتلی کرزئی حکومت کی آڑ لے کر حزبِ اسلامی سے مذاکرات کی میز سجائی جاتی ہے۔ ہم یہ بات پہلے بھی بیان کرچکے ہیں کہ جنگوں کا فیصلہ ہمیشہ اُن ہی قوتوں کے ہاتھ میں ہوتا ہے جو عملاً میدانِ جنگ کو سجاتی ہیں لیکن یہ بات نہ ہی عقل و فہم سے عاری صلیبیوں کی سمجھ میں آتی ہے اور نہ ہی اُن سے مذاکرات کرنے والے سادہ لوحوں کے حاسۂ ادراک میں۔ اپنی چمڑی بچانے کے لیے 'طالبان مائنس فارمولے' کی منصوبہ ساز صلیبی دنیا یہ خیال کرتی ہے کہ حقیقی شریعت کے نفاذ اور افغانستان کو امارتِ اسلامیہ کے قالب میں متشکل ہونے سے روکنے کے لیے اُن جمہوری لوگوں سے عہد و پیماں کا رشتہ باندھنا ضروری ہے جو موجودہ نظام ہی میں اسلام کی پیوندکاری کے قائل ہیں کیونکہ صلیبی دنیا کے نزدیک اس وقت اہم ترین چیلنج اپنے نظام کو اصل حالت میں باقی رکھنا اور مسلم معاشروں میں شریعت کی تنفیذ کو ہر قیمت پر روکنا ہے۔ جبھی تو وہ عراق اور افغانستان میں ہر جگہ جمہوری اداروں کو قائم کرنے اور پروان چڑھانے کی کوشش کرتے ہیں۔

دوسری طرف صلیبی لشکر' پاکستانی فوج کو براہ راست افغانستان کی دلدل میں اتارنا چاہتا ہے جبکہ خود فوج کے خیر خواہ سابقہ فوجی جرنیل اور حالیہ 'سیانے' مسلسل یہ دُہائی دے رہے ہیں کہ ''افغانستان دو سپر پاورز (بزعمِ خود) کا قبرستان بن چکا ہے، اب تیسری پاور بھی ایڑھیاں رگڑ رہی ہے جبکہ پوری صلیبی دنیا اور مسلمان معاشروں کی راہِ ارتداد پر گامزن حکومتیں اور افواج بھی اُن کے شانہ بشانہ مسکنت کی کھائی میں گرچکے ہیں تو اکیلا پاکستان کیسے اس صلیبی دنیا کو بچا پائے گا؟؟؟ اور اگر یہ اس جنگ میں شریک ہو گیا تو پھر صدیوں اس سے نکلنا ناممکن ہوگا''۔ یہ تو فوج کے 'خیرخواہ سیانوں' کی باتیں ہیں لیکن کیا پاکستان کی فوج اور حکومت مالاکنڈ ڈویژن اور آزاد قبائل میں گذشتہ آٹھ سالوں میں ناکامیوں کا ہی منہ نہیں دیکھ رہے؟ اور اب بالآخر 30 مارچ تک مالاکنڈ ڈویژن اور وزیرستان میں فوجی مہمات کو ختم کرکے یہ علاقے انتظامیہ کے سپرد کرنے کا اعلان کیا گیا ہے جبکہ ان علاقوں میں 'حکومتی رٹ' کا حال واقفانِ حال خوب جانتے ہیں۔ اگر چھ سو سے زاید مساجد و مدارس کو بمباری سے ملیامیٹ کرنے کا نام کامیابی ہے! اگر اورکزئی ایجنسی میں تبلیغی مرکز پر بمباری سے ستر سے زاید حفاظ و علماء کو 'صلیبی دیوی' کی بھینٹ چڑھانا کامیابی ہے! تو پھر یہ کامیابی صلیبی لشکر کی پاکستانی ملیشیا حاصل کرچکی ہے!!! لیکن وہاں لاالہ کے وارثوں کو ختم کرنا اور شریعت کے متوالوں کو ناپید کرنا مطلوب تھا تو وہ ناممکن تھا، ناممکن ہے اور ہمیشہ ناممکن رہے گا کیونکہ اس دین کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ تعالیٰ نے خود لی ہے اور سب قوتیں اُسی مالکِ کائنات کے لیے ہیں' جو تمام زمینوں اور آسمانوں کا رب ہے!!!

أَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعاً وَّأَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ

# تقویٰ اور پرہیزگاری

شیخ ڈاکٹر عبداللہ عزام شہیدؒ

اے لوگو! جو اللہ کے رب، اسلام کے دین اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نبی اور رسول ہونے پر راضی ہو، جان لو کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی نازل کردہ محکم آیات میں فرمایا ہے:

اِنْ تَمْسَسْكُمْ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ وَاِنْ تُصِبْكُمْ سَيِّئَةٌ يَّفْرَحُوْا بِهَا وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُهُمْ شَيْئًا۔اِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ (ال عمران :120)

''اگر تمہیں کوئی بھلائی پہنچتی ہے تو انہیں برا لگتا ہے اور اگر تم پر کوئی مصیبت آئے تو یہ اس پر خوش ہوتے ہیں، اور اگر تم صبر کرو اور تقویٰ اختیار کرو تو ان کی تدبیر تمہیں کچھ نقصان نہ پہنچائے گی۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے اعمال کا احاطہ کر رکھا ہے''۔

اور اللہ تعالیٰ حضرت یوسفؑ کی زبانی بتاتے ہیں: اِنَّهٗ مَنْ يَّتَّقِ وَيَصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ (یوسف :90) ترجمہ: ''بے شک جو تقویٰ اختیار کرے اور صبر کرے تو یقیناً اللہ احسان کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتا''۔

اور اللہ عزوجل کا فرمان ہے: بَلٰى اِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا وَيَاْتُوْكُمْ مِّنْ فَوْرِهِمْ هٰذَا يُمْدِدْكُمْ رَبُّكُمْ بِخَمْسَةِ اٰلَافٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُسَوِّمِيْنَ (ال عمران :125) ترجمہ: ''بلکہ اگر تم صبر کرو اور تقویٰ اختیار کرو اور یہ لوگ اسی دم تمہارے مقابل آجائیں تو تمہارا رب پانچ ہزار نشان زدہ فرشتوں سے تمہاری مدد فرمائے گا''۔

قرآن مجید میں متعدّد مقامات پر صبر اور تقویٰ کا ساتھ ساتھ ذکر آیا ہے۔ تقویٰ اور صبر مسلمان کو اس کے دشمنوں کے شر سے بچانے کے لیے دو لازمی ستون ہیں۔ اس کے بغیر چارہ نہیں کہ تقویٰ کی ڈھال تھام لی جائے اور صبر کی زرہ زیب تن کر لی جائے، تاکہ مطلوبہ مقصد حاصل ہو سکے اور ہدف تک پہنچنے میں کامیابی حاصل ہو۔ آج ہم تقویٰ کے بارے میں بات کریں گے۔ تقویٰ ایسا رویہ اور کردار ہے جس کا پھل پکے کر ورع (پرہیزگاری) بن جاتا ہے۔

**مرتبے اور امارت کا شوق:**

اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے دین اسلام کی وضاحت کی ہے کہ﴿ حلال بھی واضح ہے اور حرام بھی واضح ہے، اور ان دونوں کے درمیان کچھ امور مشتبہ ہیں، جو ان مشتبہ باتوں سے بچ گیا اس نے اپنے دین اور عزت کو بچا لیا اور جو ان مشتبہ چیزوں میں پڑ گیا گویا وہ حرام کاموں میں پڑ گیا، اس چرواہے کی طرح جو (بادشاہ کی) چراہ گاہ کے اردگرد چراتا ہے، اور عین ممکن ہے کہ اس کا ریوڑ اس میں چلا جائے﴾ (بحوالہ حدیث بخاری) پس شبہات کا دائرہ ہی دراصل پرہیزگاری کا میدان ہے۔ اور کسی شخص کے تقویٰ اور خداخوفی کی بابت آگاہی اسی صورت میں حاصل ہوتی ہے جب اُس کا سابقہ مشتبہ امور سے پیش آئے۔، پس جب بھی مستقل تقویٰ کی روش اپنائی جائے گی،، ہمیشہ اللہ تعالیٰ کا ڈر قلب میں رہے گا اور اپنے نفس پر مسلسل کڑی نگرانی ہوگی تب پرہیزگاری اپنے عروج پر ہوگی۔

پرہیزگاری دو امور میں ظاہر ہوتی ہے؛ مال اور امارت کے معاملے میں۔ اور صحیح حدیث میں آیا ہے کہ﴿ کسی شخص کے دل میں مرتبے اور مال کی حرص اس کے دین کے لیے اُس سے کہیں زیادہ تباہی کا باعث ہے جتنا دو بھوکے بھیڑیوں کے بھیڑوں کے ریوڑ میں گھس جانے سے تباہی و فساد ہوتا ہے﴾ (بحوالہ صحیح الجامع الصغیر) یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں بیماریوں (حرص مال وجاہ) کو دو بھوکے بھیڑیوں سے تشبیہ دی ہے، مرتبے کی خواہش ایک بھیڑیا اور مال کی حرص دوسرا بھیڑیا، جو سرد طوفانی رات میں ریوڑ پر آجھپٹتے ہیں اور بھیڑیں ادھر ادھر بھاگنے لگتی ہیں، یہی بھیڑیے انسان کے دین اور اس کی پرہیزگاری کو چیر پھاڑ کر ہڑپ کر جاتے ہیں۔

اور شیطان کے موثر ترین ہتھیاروں میں سے ایک امارت اور مرتبے کی چاہ کا داعیہ ہے۔ اسی کے ذریعے وہ انسان کو اپنے دامِ فریب میں جکڑ کر اخروی خسارے میں مبتلا کر دیتا ہے۔ کتنے ہی اشخاص ایسے ہیں جو مرتد ہو گئے اور کتنے ہی لوگ عزت، مرتبے اور امارت کی لالچ کے پیچھے گہری کھائیوں میں جا گرے۔ اسی لیے مال کی محبت امارت کی محبت سے کم خطرناک اور ہلکی شے ہے، اور سونے چاندی سے بچنا امارت کی چاہ سے بچنے سے زیادہ آسان ہے۔ کیونکہ سونا اور چاندی امارت کے حصول کے لیے ہی خرچ کیے جاتے ہیں۔ خواہشات اور شر میں آخری چیز جو انسان کے دل سے نکلتی ہے، وہ دکھاوے اور امارت کی خواہش ہے۔ اس راستے پر کتنا مال ضائع ہو چکا ہے، اور کتنے ہی مسلمان ہلاک ہو چکے ہیں، کتنی ہی ریاستیں تباہ ہو چکی ہیں، اور کتنے ہی ممالک ختم ہو گئے ہیں! اور یہ سب صرف کسی ایک، دو یا تین لوگوں کے کرسی کے شوق کی وجہ سے۔ آخری چیز جو مومن کے دل سے نکلتی ہے وہ اس کے دکھاوے کا شوق ہے۔

**دکھاوے کی محبت اور فضول گوئی کا شوق:**

دکھاوے کی چاہت نے کتنوں کو تباہی کے دہانے پر پہنچا دیا ہے، پہلے زمانے کے مسلمان جن کی پرہیزگاری میں مثالیں دی جاتی ہیں اس خطرناک پھسلن، اس عمودی ڈھلان یعنی دکھاوے سے بچتے رہتے تھے، جو ہر وقت دلوں میں جگہ بنائے رکھتا ہے، سوائے اس کے جس پر اللہ رحم کرے اور اسے بچا لے، اسے اس سے دور کر دے اور روک دے، اور اُس شر سے اس کے دل کی حفاظت کرے جسے انسان اپنے رب سے ملاقات کے وقت تک اپنے دل سے نکالنے اور اخلاص کی تگ و دو میں لگا رہتا ہے۔

پرہیزگاری دراصل یہ ہے کہ برائیوں سے اجتناب کیا جائے اور نیکیوں کی حفاظت کی سعی کی جائے۔ اور اسی طرح ایمان کی حفاظت بھی ہے...... یعنی نفس کو ہر اس چیز سے بچانا جو اسے تمام جہانوں کے رب اور مکرم فرشتوں کے سامنے رسوا کرنے اور عیب دار

بنانے والی ہو۔ جب انسان اپنے نفس کی کڑی نگرانی کرتا رہتا ہے تو خطائیں کم ہوتی جاتی ہیں، گناہ تھوڑے ہوتے ہیں اور برائیوں میں بھی کمی آجاتی ہے۔ لہٰذا اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک تمہارے ہمراہ وہ ساتھی (کراماً کاتبین) ہیں جو کبھی تمہارا ساتھ نہیں چھوڑتے سوائے رفع حاجت کے وقت یا اس وقت جب انسان اپنی اہلیہ کے ساتھ خلوت اختیار کرتا ہے، پس اللہ سے ڈرو اور ان کا اکرام کرو...... اچھے اخلاق سے ان کی تکریم کرو...... بے شک اللہ تعالیٰ غیرت والا ہے اور اپنے بندے کو گناہ کرتا دیکھ کر اسے غیرت آتی ہے۔ اپنے نفس سے اس چیز کو دور ہٹا دو جو اسے داغدار کرتی ہے۔

اس مقام کا سب سے اعلیٰ مرتبہ یہ ہے کہ مباحات سے بھی ممکن حد تک دور رہا جائے، اور جو غیر متعلقہ امور ہیں ان کو چھوڑ دیا جائے، اور اس میں سارے امور آجاتے ہیں جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ﴿انسان کے اچھے اسلام کی پہچان یہ ہے کہ وہ اس چیز کو چھوڑ دے جو اس سے غیر متعلّق ہے﴾ (صحیح الجامع الصغیر: ۵۹۱۱) کتنے ہی لوگ ایسے ہیں جو ایسی باتوں میں مشغول رہتے ہیں جن کا ان سے کوئی تعلّق نہیں، وہ ٹولیاں بنا کر بیٹھ جاتے ہیں، اور دوسروں کے رازوں کی دھجیاں بکھیرتے ہیں، اور محبت کرنے والوں کے درمیان تفریق ڈال دیتے ہیں، اور یہ سب صرف اس لیے کیونکہ ان کا باتیں کرنے کا دل چاہتا ہے...... ان کا دل چاہتا ہے کہ وہ فضول گپ شپ لگائیں، اور اس خواہش سے نجات نہیں حاصل کر پاتے، پس وہ مشتبہ چیزوں کے پیچھے پڑتے ہیں جس میں انہیں سچ بات کا کوئی علم نہیں ہوتا، اور اپنے گمان کی بنیاد پر فضول گوئی کرتے رہتے ہیں جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا ہے کہ ﴿آدمی کے جھوٹے ہونے کے لیے یہ بات کافی ہے کہ ہر سنی سنائی بات آگے پہنچا دے﴾ (صحیح مسلم)

اور جہاں تک ظن وتخمین کے گھوڑے دوڑانے کی بات ہے تو ﴿ان الظن لا یغنی من الحق شیئا﴾ ''یقیناً گمان حق (کی معرفت) میں کچھ بھی کام نہیں دے سکتا''۔ (یونس: 36)

﴿بے شک بعض گمان گناہ ہوتے ہیں﴾، پھر کیا بنے گا اگر حرام گفتگو ہو جو محض مشتبہ باتوں اور گمان پر مبنی ہو۔ غیر متعلقہ امور میں کلام کا شوق ہونا بہت خطرناک بات ہے، یہ نیکی برباد گناہ لازم والی صورت حال ہے، یہ عادت نیکیوں کو ایسے کھا جاتی ہے جیسے آگ لکڑی کو کھاتی ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا '' آدمی اللہ کو ناراض کرنے والی کوئی بات کرتا ہے اور اس کی پرواہ نہیں کرتا لیکن (وہ اتنی بری ہوتی ہے کہ) اس کے باعث دوزخ میں جا گرتا ہے'' (بحوالہ بخاری)

وہ ایک کے بعد ایک آدمی کو نشانہ بناتا ہے، چائے اور قہوے کا مزہ لیتا ہے۔ اپنے فارغ وقت کو کہیں نہ کہیں کھپانا ہی اُس کا مقصد ہوتا ہے حالانکہ وہ یہ فراغت ' ذکر، تلاوت یا عبادت میں بھی گزار سکتا تھا لیکن وہ اسے اپنے بھائیوں کا گوشت کھا کر گزارتا ہے، اللہ کے حرام کردہ امور کو، حدود توڑ کر پامال کرتا ہے، اور جو قلیل سی نیکیاں اُس کے نامہ اعمال میں ہیں وہ اُنہیں بھی گنوا کر اٹھتا ہے۔ سو لازم ہے کہ اپنے نفس کو ہر اس چیز سے پاک کر دو جو اسے عیب دار بناتی ہے اور اسے ذلیل کرتی ہے......

اگر تم چاہتے ہو کہ بغیر کسی تکلیف کے رہو

تمہارا نصیب اچھا ہو اور تمہاری عزت بے داغ ہو

تو اپنی زبان سے کسی کی غلطیوں کا تذکرہ نہ کرو،

کیونکہ تم خطا کے پتلے ہو اور لوگوں کے پاس بھی زبانیں ہیں

اور اگر تمہاری آنکھ تم پر کسی کا عیب ظاہر کرے،

تو اس سے کہہ دو کہ اے آنکھ لوگوں کی بھی آنکھیں ہیں

اور جو زیادتی کرے اور اس کے ساتھ بھلے اور نرم طریقے سے رہو

اس سے علیحدہ ہو جاؤ، مگر احسن طریقے سے۔

آپ کے پاس کوئی آتا ہے اور آپ اس سے کسی شخص کے بارے میں پوچھتے ہیں؛ آپ اس سے معلومات لینا چاہتے ہیں...... کسی ایسے بندے کی گواہی لینا چاہتے ہیں جو اس کو جانتا ہو، وہ آپ سے کہتا ہے: ہاں وہ اچھا انسان ہے، نیک ہے لیکن وہ ایسے اور ایسے اور ایسے کرتا ہے۔ اس نے 'لیکن' کہہ کر اُس ساری عمارت کو ڈھا دیا' جو اخوت و بھائی چارے کی عمارت تھی، اس کے ستون گرا دیے، اور اُپنے بھائی کی غیر موجودگی میں اُس کی حرمت وعزت پامال کر دی، اور آپ کی نظر میں اُس بھائی کی کوئی وقعت نہیں رہے گی...... اب ذرا غور کیجیے کہ اس نے اُس بھائی کا تذکرہ کی ابتدا کس طرح کی کہ وہ اچھا، نیک آدمی ہے، لیکن...... لیکن...... لیکن...... پھر آپ کو ایسی ایسی برائیاں بتانے لگا جن کو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا، اس میں کچھ حقیقت بھی ہوتی ہے مگر اکثر باتیں شبہات اور نفس کی خواہشات پر مبنی ہوتی ہیں، کیونکہ وہ اس بندے سے خوش نہیں ہوتا، اور اس شخص کو اس کے کھانے پینے میں، یا اس کے طرزِ گفتگو میں پسند نہیں کرتا، پھر وہ اس کی عزت کو پامال کرتا ہے تاکہ اپنے نفس کے غصّے اور کینے کے پیٹ کو بھر سکے، وہ اس پیاس کو آگ سے بجھاتا ہے، آگ کے اوپر آگ...... اور یہ آگ نفرت کی آگ ہوتی ہے، اور غیبت کی آگ ہوتی ہے جو اس کی نیکیوں کو کھا جاتی ہے، اسی پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرامؓ سے سوال کیا: کیا تم جانتے ہو کہ مفلس کون ہے؟ انہوں نے کہا: ہم میں سے مفلس وہ ہے جس کے پاس کوئی درہم، کوئی متاع نہ ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت کا مفلس وہ ہے جو روزِ قیامت نماز، زکوٰۃ، حج اور روزے...... تمام چیزوں کے ساتھ آئے گا...... لیکن اس نے کسی کو گالی دی ہوگی، کسی کا مال کھایا ہوگا، کسی پر لعن طعن کی ہوگی...... تو یہ شخص اس کی نیکیاں لے لے گا، دوسرا اس کی نیکیاں لے لے گا، تیسرا اس کی نیکیاں لے لے گا، اگر اس کا حساب کتاب ختم ہونے سے پہلے ہی اس کی نیکیاں ختم ہو گئیں تو ان لوگوں کی خطائیں لے کر اس کے نامہ اعمال میں ڈال دی جائیں گی، اور اسے آگ میں پھینک دیا جائے گا! (بحوالہ مسلم)

میرے بھائی آپ فقیر ہیں...... آپ کے پاس بہت تھوڑا سا زادِ راہ ہے، اور آپ کے صندوق میں چند معمولی سی نیکیاں ہیں، پھر کیوں آپ اپنی ان نیکیوں کو ضائع کرنا چاہ رہے ہیں؟ اور ان کو ایسے کلمات سے راکھ بنانا چاہ رہے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جن کے بارے میں کہا کہ مما لا یعنیک، وہ جن سے تمہارا کوئی تعلّق نہیں ہے ﴿انسان کے اچھے اسلام کی پہچان یہ ہے کہ لایعنی کو ترک کر دے﴾ (بحوالہ صحیح الجامع الصغیر) (جاری ہے)

☆☆☆☆☆

(قسط دوم)

# یہ غبار نہ چھٹنے پائے گا

اس کے علاوہ ایک اور شخص الحوریث بن نقیز تھا جس کا نام اس فہرست میں موجود تھا۔ وہ بھی اپنی زبان سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا پہنچایا کرتا تھا۔ فتح مکہ کے وقت وہ اپنے گھر میں چھپا بیٹھا تھا کہ حضرت علیؓ اس کو تلاش کرتے ہوئے اس کے گھر پہنچ گئے۔ لوگوں نے ان کو بتایا کہ وہ یہاں موجود نہیں ہے بلکہ بدیحہ یعنی مکہ سے باہر چلا گیا ہے۔ اس کے بعد انہوں نے حویرث کو بھی خبردار کر دیا کہ علیؓ تمہیں ڈھونڈتے ہوئے یہاں آئے تھے۔ علیؓ جا کر گھر کے عقب میں چھپ کر بیٹھ گئے۔ جب حویرث دوسرے کسی گھر کی طرف بھاگنے کے لیے نکلا تو علیؓ نے اس پر حملہ کر کے اس کا قلع قمع کر دیا۔

اسی طرح کی ایک اور مثال کعب بن زہیر کی ہے۔ وہ خود بھی شاعر تھا، اس کا بھائی بھی شاعر تھا اور اس کا باپ زہیر بن ابی سلمہ بہت مشہور شاعر تھا۔ وہ ان شعرا میں سے تھا جن کی شاعری کعبہ کی دیوار پر لگائی جاتی تھی۔ یہ عربوں کے ہاں دستور تھا کہ شاعری کے بہترین نمونوں کو وہ کعبہ کی دیوار پر لگا دیا کرتے تھے۔ زہیر کے دونوں بیٹے کعب اور بوجیر شاعر تھے۔ بوجیر مسلمان تھے جب کہ کعب کافر تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف اشعار پڑھا کرتا تھا۔ جب مسلمان مکہ میں داخل ہوئے بوجیر نے اپنے بھائی کو خط لکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ کے ان لوگوں کو ختم کر رہے ہیں جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف شاعری کی ہے۔ کعب اس وقت مکہ میں موجود نہیں تھا تاہم اس کے بھائی نے اسے قبل از وقت خبردار کر دیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سب لوگوں کو قتل کرنے کا حکم دیا ہے جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخانہ الفاظ کہے ہیں۔ اور جو لوگ بچ گئے ہیں مثلاً عبداللہ بن زبریہ اور مغیرہ بن ابی وہب وہ بھی بھاگنے کی کوشش کر رہے ہیں کیونکہ ایسے تمام لوگوں کے قتل کا حکم دیا جا چکا ہے۔

یہ اس جرم کی سنگینی کی ایک اور مثال تھی!

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو انتہائی رحم دل تھے اور اپنے دشمنوں کو معاف کر دیا کرتے تھے لیکن اس معاملے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا رویہ مختلف تھا۔

اس کے بعد ہمارے سامنے عقبہ بن ابی معیط اور نضر بن حارث کا واقعہ آتا ہے۔ غزوہ بدر میں قریش کے ستر مشرک قیدی بنے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ تمام قیدیوں کو ان کے سامنے پیش کیا جائے تا کہ فرداً فرداً ان سے بات کی جا سکے۔ انہی قیدیوں میں نضر بن حارث بھی شامل تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کو بہت غور سے دیکھ رہے تھے۔ نضر بن حارث نے یہ دیکھ کر اپنے ساتھ والے آدمی سے کہا: ''سنو! مجھے قتل کر دیا جائے گا، میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں میں اپنی موت دیکھ رہا ہوں۔''

وہ شخص بولا: ''نہیں، تم ایسے ہی بول رہے ہو، کچھ نہیں ہوگا، تمہیں دراصل ڈر لگا ہوا ہے۔''

نضر نے کہا: ''نہیں، میں صحیح کہہ رہا ہوں، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں میں اپنی موت دیکھی ہے۔''

پھر نضر بن حارث نے مصعب بن عمیرؓ کو بلایا جو اس کے رشتہ دار تھے اور ان سے کہا: ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جا کر ان سے کہو کہ میرے ساتھ بھی باقی لوگوں والا معاملہ کریں، اور مجھ سے اسی طرح کا برتاؤ کریں جس طرح میری قوم کے دیگر لوگوں سے کریں۔ اگر وہ ان کو مارنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو مجھے بھی مار دیں اور اگر ان کو معاف کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو مجھے بھی معاف کر دیں۔''

مصعب بن عمیرؓ نے جواب دیا: تم وہ ہو جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بہت کچھ کہا ہے اور تم تو وہ شخص ہو جو اللہ کی کتاب کے خلاف باتیں بنایا کرتے تھے!

نضر بن حارث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مقابلے کے لیے ان کے قریب حلقے بنا لیا کرتا تھا۔ وہ ایران جا کر قصے کہانیاں سیکھ کر آیا اور واپس آ کر مشرکین سے کہتا: محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہیں قصے ہی تو سنا رہے ہیں، میرے پاس ان سے بہتر قصے ہیں، آؤ آ کر میرے قصے سنو!

اس نے مصعبؓ سے دوبارہ التجا کی کہ میرے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بات کرو۔ مصعب بن عمیرؓ بولے: کیا تم وہی نہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کو اذیتیں دیا کرتے تھے؟!

بعد ازاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نضر بن حارث کو بلایا اور علیؓ بن طالب کو اس کا سر قلم کرنے کا حکم دیا۔ یوں اس کے ساتھ تمام قیدیوں سے علیحدہ سلوک کیا گیا۔ اس وقت مسلمان مدینہ واپس جا رہے تھے۔ ایک خاص مقام پر پہنچ کر نضر بن حارث کو قتل کیا گیا۔ جب ذرا اور آگے گئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عقبہ بن ابی معیط کے قتل کا حکم دیا۔

عقبہ بولا: ہائے میری بربادی! صرف مجھے ہی کیوں قتل کیا جا رہا ہے؟ میرے ساتھی یہاں جتنے لوگ ہیں ان سب نے تمہارے ساتھ جنگ کی ہے، یہ سب قریش، میرے ہی قبیلے کے لوگ ہیں تو پھر صرف مجھے کیوں قتل کر رہے ہیں؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: لعداوتک للّٰہ ورسولہ۔ اللہ اور اس کے رسول سے تمہاری عداوت کی وجہ سے۔

اس نے کہا: اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ساتھ باقی قبیلے والوں کی طرح

ہی برتاؤ کیجیے۔ اگر ان کو قتل کریں تو مجھے بھی قتل کر دیں، اگر ان کو چھوڑ یں تو مجھے بھی چھوڑ دیں، اگر ان سے فدیہ لیں تو مجھ سے جو چاہے لے لیں۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! میرے بچوں کا خیال کون رکھے گا؟!

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جہنّم کی آگ! عاصم اس کو پکڑ کر اس کی گردن اڑا دو!

اس کے قتل کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم کتنے برے آدمی تھے! واللہ میں نے تم سے بڑھ کر اللہ، اس کی کتاب اور اس کے رسول کا انکاری نہیں دیکھا۔ تم نے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا دی۔ میں اس اللہ کی تعریف بیان کرتا ہوں جس نے تمہیں مارا اور تمہاری موت دکھا کر میری آنکھیں ٹھنڈی کر دیں۔

یہ بالکل واضح بات ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کے ساتھ بہت مختلف طریقے سے پیش آئے۔

اس کے علاوہ ایک نابینا صحابیؓ کا واقعہ ہے جن کے پاس ایک لونڈی ام ولد تھی۔ ام ولد اُن کے بچوں کی والدہ تھی اسی لیے اسے ام ولد کہتے تھے۔ ان کے دو بچے تھے۔ یہ عورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرتی تھی۔ وہ نابینا صحابیؓ اس کو منع کرتے لیکن وہ پھر بھی باز نہ آتی۔ ایک رات وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا بھلا کہہ رہی تھی کہ ان صحابیؓ نے خنجر لے کر اس کے پیٹ میں گھونپ دیا اور اسے قتل کر دیا۔ صبح جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک یہ خبر پہنچی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو جمع کیا اور فرمایا: ''میں اللہ کا نام لے کر کہتا ہوں کہ جس نے یہ کام کیا ہے وہ کھڑا ہو جائے۔''

چنانچہ وہ نابینا صحابیؓ کھڑے ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آ کر بیٹھ گئے۔ انہوں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے اسے قتل کیا ہے۔ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کرتی تھی اور میرے منع کرنے پر رکتی نہیں تھی۔ میرے پاس اس سے دو بچے ہیں جو موتیوں کی طرح ہیں اور میری ذات کے لیے وہ بہت رحمدل تھی لیکن جب رات کو اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا بھلا کہنا شروع کر دیا تو میں نے خنجر لے کر اسے قتل کر دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: گواہ رہو اس کا خون رائیگاں ہو گیا ہے۔ یعنی اس کا کوئی خون بہا نہیں اور اس کے قاتل کے لیے کوئی سزا نہیں ہوگی۔

ذرا ان صحابیؓ کے الفاظ پر غور کریں۔ اس کے دو بچے تھے اور وہ ان کو موتیوں سے تشبیہ دے رہے تھے اور انہوں نے کہا کہ وہ عورت میرے لیے بہت رحمدل تھی۔ وہ نابینا تھے جنہیں ایسی رحمدل عورت کی ضرورت بھی تھی جو ان کے ساتھ حسن سلوک کرتی تھی۔ لیکن کیونکہ ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی ذات سے بڑھ کر محبت ہونی چاہیے، اپنے گھر والوں سے بڑھ کر، دنیا کی ہر چیز سے بڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہونی چاہیے اسی لیے انہوں نے اسے قتل کر دیا، صرف اور صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر، ان کی محبت میں۔ درحقیقت ہر مسلمان کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملے میں اسی طرح ہونا چاہیے۔

نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس فعل کی مذمت نہیں کی بلکہ اسے پسند کیا اور فرمایا: گواہ رہو اس کا خون رائیگاں ہو گیا ہے۔

اسی طرح کی ایک اور صورتحال تب پیش آئی جب ایک صحابیؓ نے اپنے قبیلے کی کسی عورت کو قتل کر دیا۔ اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ردِ عمل کیا تھا؟ کیا انہوں نے اسے سزا دی؟ نہیں بلکہ فرمایا: اس پر تو دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی!

ہم اس واقعے کو تفصیل سے دیکھتے ہیں۔ علامہ واقدیؒ نے اپنی کتاب میں اس کا تذکرہ کیا ہے۔

اس عورت کا نام اسماء بنت مروان تھا۔ اس کا تعلّق انصار سے تھا اور وہ بہت عمدہ شاعری کیا کرتی تھی۔ لیکن وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کیا کرتی تھی اور اسلام کے خلاف باتیں بنا کر لوگوں میں فتنہ پھیلانے کی کوشش کرتی تھی۔ اس طرح کی باتیں کرتی کہ یہ شخص یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے قبیلے کا نہیں ہے پھر کیوں ہم اس کی میزبانی کر رہے ہیں اور اس کی وجہ سے اپنے آپ کو مصیبت میں ڈال رہے ہیں۔ کیوں اس کو اپنے درمیان رہنے دے رہے ہیں۔ اس کو یہاں سے نکال دو! انصار نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت کی وجہ سے بہت سی مشکلات برداشت کی تھیں۔ معاشی طور پر انہیں نقصان ہوا، ان کے بہت سے لوگ مارے گئے، ان کے شہر کا محاصرہ کر لیا گیا لیکن یہ سب کچھ وہ اللہ کی خاطر برداشت کر رہے تھے اور اسی لیے انہیں انصار کہا جاتا ہے۔ یعنی وہ کہ جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت کی۔

عمیرؓ بن عدی اس عورت کے گھرانے کے ایک نابینا فرد تھے۔ انہوں نے کہا: اللہ کی قسم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ لوٹنے کے بعد میں اسے قتل کر دوں گا۔ (آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس دوران بدر میں تھے۔) محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے واپس آنے کے بعد عمیر بن عدیؓ آدھی رات میں اس کے گھر گئے اور سیدھا اس کے کمرے تک پہنچ گئے۔ وہ اپنے بچوں کے درمیان سو رہی تھی اور ان میں سے ایک اپنی ماں کا دودھ پی رہا تھا۔ انہوں نے محسوس کیا کہ عورت نے بچے کو پکڑا ہوا ہے تو اس بچے کو اٹھا کر الگ رکھ دیا اور اپنی تلوار سے اس کے سینے پر وار کر کے اس کا خاتمہ کر دیا۔

اس کے بعد انہوں نے فجر کی نماز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ پڑھی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ختم کر لی تو عمیرؓ کی طرف دیکھ کر فرمایا: کیا تم نے مروان کی بیٹی کو قتل کیا ہے؟ جواباً عرض کیا: جی ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔

عمیرؓ بن عدی کو یہ خدشہ تھا کہ کہیں میں نے کچھ غلط نہ کر دیا ہو، مجھے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لے لینی چاہیے تھی کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اولی الامر تھے۔ چنانچہ انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں

نے کچھ غلط تو نہیں کیا؟

اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا جواب کیا تھا؟ کیا انہوں نے یہ کہا کہ ہاں اجازت لینی چاہیے تھی یا نہیں تم نے بہت غلط کیا؟ نہیں بلکہ فرمایا: لا ینتطح فیھا عنزان! اس پر دو دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی! یعنی یہ معاملہ اتنا واضح ہے دو بکریوں کے درمیان بھی اس پر اختلاف نہیں ہوگا! جانوروں کی رائے بھی اس پر ایک دوسرے سے مختلف نہیں ہوگی! اور اب سبحان اللہ! ہم دیکھتے ہیں کہ اس معاملے میں اختلاف رائے پایا جاتا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کہہ رہے ہیں کہ یہ بات تو جانوروں کی سمجھ میں بھی آتی ہے! وہ بھی اس پر نہیں جھگڑیں گے تو آخر ایسا کیوں ہے کہ اچھے خاصے سمجھدار لوگ اس پر اختلاف کر رہے ہیں۔ اتنی صاف اور سیدھی بات میں اختلاف کیونکر ہوسکتا ہے حالانکہ اس پر علماء کا اجماع ہے، جو ہم آگے چل کر بیان کریں گے ان شاء اللہ۔

اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اردگرد بیٹھے افراد کو دیکھ کر فرمایا: اذا احببتم ان تنظروا الی رجل نصر اللّٰہ ورسولہ بالغیب فنظروا الی عمیر بن عدی۔ ''اگر تم ایک ایسے شخص کو دیکھنا چاہتے ہو جس نے اللہ اور اس کے رسول کی غیب میں مدد و نصرت کی تو عمیرؓ بن عدی کو دیکھ لو!''

عمرؓ بن خطاب بولے: ''اس نابینا شخص کو دیکھو جو رات کو اللہ کی اطاعت میں نکلا!''

اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لا تقل الاعمی ولا کنہ البصیر'' اس کو نابینا نہ کہو! اس کے پاس تو بصارت ہے۔''

افسوس! آج بہت سے لوگ اندھے ہیں! بہت سے لوگ اندھے ہیں!

جب عمیرؓ واپس پلٹے تو اس عورت کے بچے اپنے قبیلے کے کچھ لوگوں کے ساتھ مل کر اسے دفنا رہے تھے۔ وہ ان کے پاس آ کر ان کو دھمکانے لگے۔ ''اے عمیر تم نے اس کو مارا ہے؟!''۔ ذہن میں رکھیں کہ یہ انتہائی جنگجو قسم کے لوگ تھے۔ اوس اور خزرج نے اپنی آنکھیں ہی جنگوں میں کھولی تھیں!

عمیرؓ نے جواب دیا: ''ہاں! تم سب مقابلے کے لیے آجاؤ! اگر تم میں سے کوئی اس جیسی بات کرے گا تو میں تم سب سے بھی لڑوں گا یہاں تک کہ تمہیں ختم کر دوں یا خود ختم ہو جاؤں!''

اس عمل کا نتیجہ کیا نکلا؟ کیا لوگ اسلام سے دور بھاگ گئے؟ کیونکہ یہ تو ہجرت کے فوراً بعد کا واقعہ ہے۔ غزوہ بدر کے فوراً بعد یہ پیش آیا جبکہ تمام انصار مسلمان نہیں ہوئے تھے۔ اس طرح کے فعل سے تو لوگوں کو اسلام سے دور ہو جانا چاہیے تھا نا! لیکن ہوا کیا؟ علامہ واقدیؒ کے مطابق: اس کے بعد ان لوگوں میں اسلام رائج ہو گیا کیونکہ جو لوگ مسلمان ہو چکے تھے اور اپنی قوم کے لوگوں کی وجہ سے اسے چھپائے بیٹھے تھے، جب انہوں نے اسلام کی یہ قوت اور شان دیکھی تو اپنے ایمان کو ظاہر کرنا شروع کر دیا۔

اس واقعہ میں اور اس سے پہلے والے واقعہ سے ہم کیا سیکھ سکتے ہیں؟

ایک بات جو ہمیں ملتی ہے وہ اجازت کے حوالے سے کیونکہ آج کل حاکم وقت سے اجازت لینے کی بہت بات ہو رہی ہے۔ اور یہ ایک بہت اہم مسئلہ ہے۔

میں آپ سے ایک سوال کرتا ہوں کہ اگر آپ کے گھر پر کوئی حملہ کرے اور آپ کو مارنا چاہے تو اسکے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا ارشاد ہے؟ حدیث میں آتا ہے: ''جو اپنے مال کی حفاظت کرتے ہوئے مرا وہ شہید ہے، جو اپنی جان کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے، وہ اپنے ایمان کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے، جو اپنے اہل وعیال کی حفاظت کرتے ہوئے مرے وہ شہید ہے۔'' (ابوداؤد، ترمذی) یقیناً آپ سب اس حدیث سے واقف ہوں گے! اب اگر کوئی آپ کے گھر آجاتا ہے اور آپ کے سر پر پستول لے کر کھڑا ہے اور آپ کو قتل کرنے لگا ہے اور آپ چاہتے ہیں کہ اس سے اپنا دفاع کریں جسے اسلامی فقہ میں دفع الصائل کہتے ہیں، تو کیا آپ کو حاکم وقت سے اجازت لینے کی ضرورت ہوگی؟

وہ آپ پر پستول تانے کھڑا ہے لیکن آپ صدارتی محل میں یا بادشاہ کے محل میں فون کرتے ہیں، اس کے سینکڑوں سیکریٹریوں سے گزرنے کے بعد بالآخر اس تک رسائی ہوتی ہے اور آپ پوچھتے ہیں: براہ مہربانی! میں اپنا دفاع کر سکتا ہوں؟ یہاں کوئی مجھے مارنے کی کوشش کر رہا ہے۔ اس کی کوئی تک بنتی ہے؟ اگر آپ کو اپنے دفاع کے لیے حاکم سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے تو کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دفاع کے لیے امام سے اجازت لینا پڑے گی؟؟؟

اس شخص نے جس نے بنی خطمہ کی عورت کو جا کر قتل کیا تھا کیا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لی تھی؟ جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہاں موجود تھے نہیں! اور کیا ان نابینا صحابیؓ نے اجازت لی تھی؟ جنہوں نے اپنے بچوں کی ماں کو مارا تھا نہیں! انہوں نے اپنا کام کر لیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے عمل کو پسند کیا اور فرمایا: اس پر تو دو بکریاں بھی آپس میں سینگ نہیں ماریں گی!

لہٰذا، امام سے اجازت لینے کا یہ مسئلہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا منصب اور شان اس سے بہت اونچی ہے! آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر امام سے بڑھ کر ہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاملے میں کسی حاکم کی اجازت کی ضرورت نہیں! کسی حاکم کا اتنا مرتبہ نہیں کہ وہ اس معاملے میں اپنی کوئی بات کہے! میرے عزیز بھائیو اور بہنو! یہ یاد رکھیے کہ ہم کس کی بات کر رہے ہیں۔ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بات کر رہے ہیں۔ وہ جن کا مرتبہ بہت بلند ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس کے دفاع کے لیے کسی کی اجازت لینے کی ضرورت نہیں ہے! آپ صلی اللہ علیہ وسلم تو وہ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بہت خاص ہیں اور یہ بات واضح ہونی چاہیے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سب سے الگ ہے اور ان کے لیے خاص احکام ہیں۔ یہ اجازت کے اصول ان کی ذات کے لیے نہیں ہیں!

☆☆☆☆☆

# کفر کے لیے اصل خطرہ؛ امت اور خلافت کا تصور

عابداللہ جان

مسلمانوں سے صلیبیوں کو جو اصل خطرہ لاحق ہے وہ تصور خلافت ہے۔جنوبی ایشیا سے تعلّق رکھنے والے ایک معروف راہ نما محمد علی جوہر نے 1924 میں پیشن گوئی کی تھی کہ ''خلافت کے مٹنے سے مسلمانوں کے ذہن پر جو اثرات مرتب ہوں گے ان کے متعلّق پیشن گوئی مشکل ہے لیکن یہ میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ یہ (حادثہ) اسلام اور تہذیب دونوں کے لیے تباہ کن ثابت ہوگا۔اسلامی اتحاد کی نشانی اور مسلم دنیا میں وقت کے سب سے موزوں ادارے کا خاتمہ مسلمانوں کے انتشار کا پیش خیمہ بنے گا''۔

81 سال کے بعد ہم دیکھتے ہیں کہ یہ ''مہذب دنیا'' جو صدام حسین کے ''مظالم'' کا کھوج لگانے کے مقدس کام میں مصروف ہے،اسے ازبک صدر اسلام کریموف کے اندیجان میں عام شہریوں کے قتل عام کا ''رحمدلانہ'' کارنامہ نظر نہیں آتا۔اس مجرمانہ خاموشی کا سبب اسلام کریموف کا وہ جواز ہے جو اُس نے ازبکستان میں تسلسل کے ساتھ انسانی حقوق کی پامالی اور قتل عام کے ضمن میں پیش کیا (اور جسے ''مہذب دنیا'' نے صحیح مانا)۔کریموف کے الفاظ میں ''وہ (مظلومین ومقتولین) خلافت قائم کرنا چاہتے تھے''۔مسلم دنیا میں آمر حکمرانوں کی اسی قبیل کے بہت سے مظالم ''مہذب دنیا'' کو اس لیے قابل قبول ہیں کہ ان کی نظر میں سیکولر طبقہ مجاہدین کے خلاف برسر پیکار ہے،جن کا سب سے بڑا جرم یہ ہے کہ وہ خلافت کے قیام کے لیے جدوجہد کر رہے ہیں۔

> لفظ ''امت'' ان لوگوں کے لیے بہت ہی خوفناک لفظ ہے، جو اسلام کے خلاف نفرت پھیلانے میں مصروف ہیں۔اسلام مخالف قوتوں کے لیے مسلمانوں کو مختلف قومیتوں اور ریاستوں میں تقسیم کرنا کوئی مشکل مسئلہ نہیں۔ہاں یہ اور بات ہے کہ جب بھی مسلمانوں میں امت واحدہ کا کوئی خیال ابھرتا ہے تو خائف قوتیں ان پر انتہا پسندی اور عدم برداشت کے الزامات لگاتی ہیں۔

نام نہاد اطلاعاتی ذرائع اور مذہبی وسیاسی فرنٹ کے معماران جنگ چاہتے ہیں کہ ہر کوئی یہ یقین کرے کہ اصل مصیبت ابتدا میں افغانستان میں طالبان کے برسر اقتدار آنے کے ساتھ شروع ہوئی۔حقیقت یہ ہے کہ عالمی سطح پر جتنی بھی مشکلات رونما ہوتی رہی ہیں ان سب کو ساتویں صدی میں شروع ہونے والی خلافت ہی کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔تیرہ صدیاں گزرنے کے بعد جب برطانیہ نے 1924 میں رہی سہی خلافت کا خاتمہ کیا تو پھر ہی اس نے آرام کا سانس لیا۔اور تب ہی اسے یہ یقین ہوگیا کہ اسے اسلام کے خلاف آخرکار آخری فتح حاصل ہوچکی۔

برطانیہ اور اس کے اتحادیوں کی بدقسمتی ہے کہ خلافت کا مسئلہ اب بھی اپنی جگہ موجود ہے۔مسلم دنیا میں بہت سارے عمل وردعمل اور تحاریک اور مقابل تحاریک کو اب بھی تصورِ خلافت سے تقویت مل رہی ہے۔نتیجتاً اسلام سے خائف لوگوں کی خلافت کو مٹانے کی صدیوں پرانی خواہش امریکہ، برطانیہ اور ان کے اتحادیوں کی دہشت گردی کا سبب بنی ہوئی ہے۔واشنگٹن اور لندن کے اختیارات کے حامل جنگ پسند حکمران مسلمان عوام کو حقیقی آزادی ملنے کی مخالفت پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں اور اس بنا پر خلافت کے خلاف ایک ہوّا کھڑا کر کے ایک خوف کی فضا پیدا کر رہے ہیں۔

نیویارک ٹائمز کی ایلزبتھ بوملر نے اپنے 11 دسمبر کے کالم میں لکھا کہ ''پنٹاگون میں پالیسی ہاکس کے درمیان اندرونی طور پر لفظ ''خلافت'' کا استعمال اس وقت سے چلا آرہا ہے جب وہ عراق جنگ کی منصوبہ بندی کر رہے تھے،تاہم انتظامیہ نے کھلے عام اس اصطلاح کا استعمال گزشتہ پیر کو واشنگٹن میں اور دوبارہ جمعرات کو PBS چینل پر بات کرتے ہوئے کیا۔ڈیفنس پالیسی کے انڈر سیکرٹری ایرک ایلڈ مین نے ہفتہ پہلے فارن ریلیشن کونسل میں منعقدہ راؤنڈ ٹیبل کے موقع پر ''خلافت'' کا لفظ استعمال کیا۔نیشنل سیکورٹی ایڈوائزر سٹیفن ہیڈلے نے اکتوبر میں نیویارک اور لاس اینجلس میں اپنی تقاریر کے دوران اس لفظ کا استعمال کیا۔مشرق وسطیٰ میں اعلیٰ امریکی کمانڈر جان ابی زید ستمبر میں کیپٹل ہل میں ایک گفتگو کے دوران اسے استعمال میں لایا''۔

مسئلہ یہ ہے کہ خلافت کے تصور سے ان لوگوں کے دلوں میں ایک اذیت ناک خوف جنم لیتا ہے،جنہوں نے یہ قسم اٹھا رکھی ہے کہ وہ کبھی بھی مسلمان قوم کو متحد رہنے،حق خود اختیاری حاصل کرنے اور قرآنی تعلیمات کے مطابق زندگی گزارنے نہیں دیں گے۔یہ لوگ سمجھتے ہیں کہ مسلم ممالک پر قابض تابع مہمل حکمرانوں سے گلوخلاصی اور (خلافت کی بنیاد پر) منقسم اسلامی دنیا کا متحد ہونا ہی مسلمانوں کے لیے حقیقی آزادی کا ذریعہ بن سکتا ہے۔

افغانستان پر جنگ مسلط کرنے کے منصوبہ سازوں کے عمل سے یہ صاف ظاہر ہے کہ مسلمانوں میں ایک مرکزی اتھارٹی کے قیام کا خیال جس شدت سے ابھرے گا اسی تناسب سے اس کی راہ میں رکاوٹیں ڈالنے کی کوشش بڑھیں گی۔یہ قوتیں ایسا کبھی نہیں ہونے دیں گی کہ موجودہ ظالمانہ نظام کے مقابلے میں کوئی متبادل معاشرتی ،سیاسی اور اقتصادی عادلانہ نظام کا ماڈل پیش کیا جاسکے۔9/11 کے بعد ''دہشت گردی کے خلاف جنگ'' کو تمام

اسلام مخالف کوششوں کے لیے مختصر عنوان کی حیثیت سے ایک سلوگن کے طور پر استعمال کیا جاتا رہا ہے۔ دانشورانہ حملے، قانونی رکاوٹیں، جنگی مہمات، دوسرے ملکوں پر قبضہ، قید و بند کی مشقتیں، تشدد و تعذیب اور خلافت کو بحیثیت ایک اعلیٰ ادارہ بدنام کرنے کی سازشیں تمام ایسے عنوانات ہیں جو اسلام مخالف کوششوں کا حصّہ ہیں۔ اس شیطانی تدبیر میں ''خلافت'' کو ''دہشت گردی'' کے ہم معنی (مترادف) قرار دیا گیا ہے۔ یہ چیزیں آسانی سے ان مختصر اعلامیوں میں نوٹ کی جاسکتی ہیں جو ان دنوں کسی کانفرنس یا اجلاس کے اختتام پر جاری کیے جاتے ہیں۔ ایسا لگتا ہے کہ دنیا میں ''دہشت گردی'' کے علاوہ اور کوئی بھی کام نہیں ہو رہا............ان تمام حربوں کا لب لباب اس پیغام کی شکل میں ہوتا ہے کہ ''ہم دہشت گردی کے مقابلے میں ایک ہیں اور ہم نے پختہ ارادہ کیا ہے کہ ''دہشت گردوں'' کو یہ جنگ جیتنے نہیں دیں گے۔ وہ ہماری اقدار اور طرزِ حیات کے مخالف ہیں''۔

خلافت خلا میں وجود پذیر ہونے والی کوئی چیز نہیں بلکہ یہ ایک نظریاتی اور روحانی پس منظر رکھتی ہے۔ اس کے مقاصد میں کبھی یہ شامل نہیں رہا کہ دنیا میں حکمرانی برائے حکمرانی کی غرض سے ایک بڑی سلطنت (Empire) کی تعمیر کی جائے۔

> **تیرہ صدیاں گزرنے کے بعد جب برطانیہ نے 1924 میں رہی سہی خلافت کا خاتمہ کیا تو پھر ہی اس نے آرام کا سانس لیا۔ اور تب ہی اسے یہ یقین ہو گیا کہ اسے اسلام کے خلاف آخرکار آخری فتح حاصل ہو چکی۔**

اجتماعی طور پر اللہ تعالیٰ کی مرضی کے سامنے سرِتسلیم خم ہونے کا اصل مقصد روئے ارضی پر حقیقی انصاف کو یقینی بنانے کے لیے ایک معاشرے اور نظام کا قیام ہے۔ واشنگٹن اور اس جیسی دیگر راجدھانیوں میں سیاسی مقتدا کسی ایسے نظریے کو اپنے اقتدار کے لیے خطرہ سمجھتے ہیں۔

سٹیٹ اور مذہب کی علیحدگی کا عمل توحید خالص کی ضد ہوگا۔ قرآن مسلمانوں کے لیے نظام اور تنظیم کے لیے جو بنیاد فراہم کرتا ہے، وہ دین ہی ہے۔ جس کی بنیاد پر آگے جا کر ملت استوار ہوگی، وہ ملت جو صرف اور صرف اللہ کی وحدانیت پر ایمان رکھتی ہو اور یہ ملت توحید ہوگی اور اسی فکر کو اپنے روزمرہ کے کاموں میں بروئے کار لاتی رہے گی۔ دورِ جدید کی ریاست کے تصور کے مقابلے میں ''دارالسلام'' ایک وسیع مفہوم والی حقیقت ہے جو ریاستی تصور میں نہیں سما سکتا۔ مسلمانوں کے لیے ریاستی تنظیم کی تکمیلی شکل خلافت ہے جو جدید تصورِ ریاست کی مکمل نفی کرتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خلافت کے محض ذکر ہی سے دورِ حاضر کی بڑی طاقتوں میں ایک فوری ردِعمل پیدا ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسلامی امارت کے قیام کے لیے طالبان کی کاوشوں سے دورِ جدید کے مغربی صلیبی سخت خائف تھے۔ کیونکہ وہ جانتے تھے کہ ایسا کرتے ہوئے مسلمانوں کے بہت سے سوالوں سے سابقہ پڑنے اور ان کے حل سامنے آنے کا موقع ملنے کے لیے راہ ہموار ہوگی۔ بات صرف یہ تھی کہ طالبان نے اسلام کے مطابق اجتماعی زندگی گزارنے کا ایک مصمم ارادہ کیا تھا۔ طالبان کے اس رویے (اسلام کے مطابق زندگی گزارنے کے عزم) نے ایک مباحثہ کو جنم دیا، جس سے اسلام دشمن قوتوں کو تشویش لاحق ہوگئی۔ ان قوتوں کو جو خوف لاحق ہوا اس کا اظہار، برطانوی ہوم سیکرٹری چارلس کلارک کے اس بیان سے ہوتا تھا، جس میں اُس نے برملا کہا'' خلافت کے ازسرنو زندہ ہونے، قانون شریعت کے اجرا، مساوات مرد و زن کے خلاف کوئی اقدام اور آزادی اظہار خیال پر قدغن جیسی باتوں کی کوئی اجازت نہیں دی جاسکتی اور ان ایشوز پر کوئی بحث مباحثہ خارج از امکان ہے''۔

پیٹرک بکانن کو یہ اندیشہ لاحق ہوا کہ مسلمانوں میں باہمی گفتگو اور بحث و مباحثہ اسلامی فکر کی آبیاری کا سبب بن رہا ہے، لہٰذا اس نے مسلم دنیا کے خلاف طبلِ جنگ بجانے میں دیر نہیں کی۔ وہ اپنی کتاب Where the Right Went Wrong (کہاں غلط موڑ مڑا گیا) میں مذہبی جنگ کے لیے درج ذیل الفاظ میں حمایت کرتا ہے۔

''اگر تہذیبوں کی جنگ شروع ہوتی ہے تو دولت اور اسلحہ میں مغرب کا کوئی مقابل ہو ہی نہیں سکتا۔ لیکن بات یہ ہے کہ دولت یورپ کے بہت سے ایمپائرز کو دھڑن تختہ ہونے سے نہ بچاسکی اور نہ ہی مہلک ہتھیار سوویت یونین کو تحلیل ہونے سے بچا سکے۔ روم طاقت ور تھا جبکہ عیسائیت کمزور تھی۔ عیسائیت سب کچھ برداشت کر گئی اور ہر جگہ پھیل گئی، روم گر گیا۔ امریکہ کا دشمن کسی ریاستی شکل میں نہیں، جس پر پابندیاں لگا کر ہم اُسے نیست و نابود کر سکیں۔ وہ (کسی انسانی شکل میں) دشمن بھی نہیں جسے ہم ہتھیاروں کے بل بوتے پر زیر کر سکیں۔ وہ تو ایک واضح دلیل، ایک تحریک اور ایک نظریہ ہے''۔

مسلمانوں نے دین کے مفہوم کو گھٹا کر کچھ کا کچھ کر دیا ہے۔ مسلمانوں کی عام سوچ بدل چکی ہے۔ وہ اب ''دارالسلام'' کی بجائے ایک یورپین ریاست کو ہی ماڈل کے طور پر جانتے ہیں۔ اور سیکولر ماڈل کا خاصہ یہ ہے کہ وہ حکمرانی کا حق اللہ سے لے کر ریاست کو دیتی ہے، جو درحقیقت ایک مشرکانہ عمل ہے اور یہی شرک ہے۔ اور اگر کہیں انہوں نے اسلام کے مطابق رہنے کے لیے اعلیٰ سطح کی کوشش کی بھی ہو تو وہ بھی صرف اور صرف قومی حکومتوں (نیشن سٹیٹ سسٹم) ہی تک محدود دکھائی دیتی ہیں۔ نیشن سٹیٹ سسٹم میں دنیا ایک ہی سٹائل کا نقشہ پیش کرتی ہے جہاں ہر سٹیٹ کو اختیار حاصل ہوتا ہے کہ وہ اپنے قانونی اختیار کے بل بوتے پر قوانین وضع کرے جن پر اس کے شہریوں کے لیے عمل درآمد کرنا ہوتا ہے۔

پرویز مشرف اس ایشو پر بات کرتے ہوئے فخر محسوس کرتا تھا' جب وہ دنیا کو یہ بتاتا تھا کہ اب مسلمان اسلام کے ساتھ اس طرح نہیں رہ سکتے جس طرح وہ خلافت کے تحت ساتویں صدی عیسوی میں رہا کرتے تھے۔ اسے یہ بھی احساس نہیں تھا کہ 57 مسلمان ملکوں کی حیثیت اسلامی امارت کی باقیات پر نوآبادیاتی تجاوزات کے علاوہ کچھ نہیں۔ ان تجاوزات کے وجود سے مسلمانوں میں ایک امت ہونے کا احساس نہیں ابھر سکتا۔ یہ تو صرف اسی لیے کھڑی کی گئی ہیں کہ اس سے مسلمان ایک گونہ تسلی میں رہیں۔ لفظ ''امت'' ان لوگوں کے لیے بہت ہی خوفناک لفظ ہے، جو اسلام کے خلاف نفرت پھیلانے میں مصروف ہیں۔

(بقیہ صفحہ 13 پر)

(قسط اول)

# مسلمانوں کے بازاروں میں بم دھماکوں سے متعلّق شیخ عطیۃ اللہ کا فتویٰ

**السوأل:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین (اللہ تعالیٰ ان کو اپنے حفظ وامان میں رکھے) **کہ اس سال 2009 اواخرِ اکتوبر میں پشاور کے بازار میں خرید وفروخت کرنے والے عام تاجروں اور عوام الناس پر ہونے والے دھماکوں یا اسی طرح کے واقعات پر کیا مسرت وخوشی کا اظہار جائز ہے؟ اس بات کو بنیاد بناتے ہوئے کہ یہ مسلمان دنیاداری میں مشغول اور دین میں کوتاہی کا شکار ہیں، جہاد کو ترک اور مجاہدین سے دست برداری اختیار کئے ہوئے ہیں، مرتد حکومت کے تحت زندگی بسر کررہے ہیں اور انہیں اس کی کچھ پرواہ بھی نہیں!**

ازراہِ کرم اس مسئلہ میں حق کا پہلو واضح فرمایئے! اللہ تعالیٰ آپکو اس کی توفیق دے اور ہماری اور تمام مسلمانوں کی طرف سے آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے!

**الجواب:** الحمدلله والصلاة والسلام على رسول الله وآله وصحبه ومن اهتدى بهداه۔و بعد!

**بازاروں اور ان جیسے دیگر مقامات میں دھماکوں پر خوشی اور اظہارِ مسرت ہر گز جائز نہیں! اور نہ ہی ان لوگوں کی تکلیف پر اظہارِ مسرت جائز ہے جن کو اس میں نقصان اٹھانا پڑا۔ اس فعل کا انکار کرنا اور اس سے متعلّق یہ عقیدہ رکھنا واجب ہے کہ ایسا فعل درحقیقت فساد، باطل، ظلم، سرکشی اور شریعت اسلامی سے خارج ہونے کے مترادف ہے۔ اور یقیناً اللہ تعالیٰ اور یومِ آخرت پر ایمان رکھنے والا کوئی مومن بندہ ہرگز ایسے فعل کا مرتکب نہیں ہوسکتا، چہ جائیکہ اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والا کوئی مجاہد ایسا کرے۔ بلکہ ایسے معاملے میں جذبات واحساسات کے حوالے سے ہمیں شرعاً یہ ہدایت ملتی ہے کہ مسلمان اس پر غمگین اور رنجیدہ ہوں۔ فانّا لله وانّا اليه راجعون۔**

**جواب کی تفصیل:**

و بالله التوفيق...... جہاں تک اس پر فرحت وخوشی کے ناجائز ہونے کا تعلّق ہے تو وہ اسی سبب سے ہے کہ یہ فعل سراسر فساد، باطل، ظلم وسرکشی اور خارج از شریعت ہے۔ اور یہ بات قطعی طور پر معلوم ہے کہ اس پر مسلمانوں کا خوش ہونا جائز نہیں۔ شریعت کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ایک مسلمان یقیناً اسی سے محبت کرتا ہے جس سے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم محبت کرتے ہیں۔ وہ خیر، امن، سلامتی، نیکی، عدل واحسان، ہدایت، حق اور معروف کو پسند کرتا ہے اور ان کے برعکس؛ شر، فساد، ظلم وزیادتی، سرکشی وگمراہی، باطل اور منکر وغیرہ سے نفرت کرتا ہیں۔ یہ ایمان کی شرط ہے اور اسی سے ایک انسان مومن شمار ہوگا، ورنہ وہ اپنے باطن میں کافر ومنافق ہوگا......**والعياذ بالله!**

قرآن وسنت میں اس معاملے میں نص اور معنی، ہر دو اعتبار سے بے شمار دلائل ہیں۔ دینِ اسلام اسی بنیاد پر قائم ہے، کیونکہ اسلام تو نام ہی اس کا ہے کہ ظاہری وباطنی ہر لحاظ سے خود کو عجز وانکساری کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے سپرد کردیا جائے۔ اور اس کا مظہر احکاماتِ الٰہی کے سامنے سرِ تسلیم خم کرنا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اطاعت واتباع کرنا ہے۔

جو شخص کسی ایسی چیز پر خوش اور راضی ہو جسے اللہ رب العزت ناپسند کرتے اور اس پر ناراض ہوتے ہیں تو اس نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی اور اس کی اطاعت میں نقص واقع ہو گیا۔ نتیجتاً وہ بندگی کی ایک قسم سے خارج ہوگیا۔ البتہ اس میں کچھ تفصیل ہے۔ یہ نافرمانی کبھی تو صرف معصیت شمار ہوتی ہے (کفر نہیں) اور کبھی اسے کفر ونفاق گردانا جاتا ہے۔ یہ بحث ذرا تفصیل طلب ہے اور اس کے لیے یہ جواب کافی نہیں، لہٰذا آگے ہم اس کے بعض اہم پہلوؤں کی وضاحت اور نشاندہی کریں گے۔

یہی حکم اس شخص کا بھی ہے جو اُس چیز کو ناپسند کرے اور اُس پر وہ شے ناگوار گزرے جسے اللہ تعالیٰ پسند فرمائے، اُس سے راضی ہو اور اُس کا حکم بھی دیتا ہو۔ لیکن کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ انسان کسی چیز کو ظاہراً ناپسند کرتا ہے کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس چیز کو ناپسند کرتے ہیں۔ اس پہلو سے وہ اپنے رب سے موافق ہے اور اطاعت گزار بھی، لیکن پھر وہی شخص اس کام میں ملوث بھی ہو جاتا ہے اور اس سے لطف اندوز بھی ہوتا ہے۔ تو ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ کے ہاں ناپسندیدگی کا معاملہ مختلف درجات میں ہوگا۔ اگر تو وہ معاملہ قطعی نوعیت کا ہو تو علیحدہ بات ہے، لیکن اگر وہ معاملہ قطعی نوعیت کا نہیں تو پھر اس کا حکم فاعل کے علم کے مطابق ہوگا کہ وہ اس کی کراہت کس درجے میں جانتا ہے۔ پھر اس بارے میں حکمِ الٰہی کے مطابق فیصلہ ہوگا کہ آیا اللہ عزّ وجل نے اس فعل کو (چاہے اس فعل کا تعلّق دل سے ہو یا جوارح سے) اپنی شریعت میں کفر قرار دیا ہے یا صرف معصیت۔

## کبیرہ گناہوں کے مرتکب کی مثال:

ایسا مسلمان جو شراب پیتا ہے یا زنا کا مرتکب ہوتا ہے اور وہ جانتا بھی ہے کہ شراب پینا اور زنا کرنا حرام اور انتہائی ناپسندیدہ افعال ہیں، اور اللہ تعالیٰ نے ان سے منع کیا ہے، لیکن اس فعل کی شدید کراہت جاننے کے باوجود وہ اس کا مرتکب ہوتا ہے، اس کو چاہتا ہے اور اس حیوانی فعل سے لطف اندوز ہوتا ہے، کیونکہ اس کی محبت اس کے دل میں جاگزیں ہوتی ہے اور اس کی شہوت اس پر غالب آجاتی ہے، لہٰذا ایسی صورت میں محبت اپنے اصل مقام سے ہٹ جاتی ہے۔ اور یہی وہ کیفیت ہے جس کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لا يزني الزاني حين يزني وهو مؤمن"۔ "زانی جب زنا کرتا ہے تو اس حالت میں وہ مومن نہیں ہوتا"۔

چنانچہ دورانِ فعل اس کی صفت ایمانی کی نفی کی گئی، لیکن اس کے باوجود وہ کافر

# صلیبی غلام، جھوٹ کی مشینیں

مصعب ابراہیم

جھوٹ کے بل بوتے پر اگر فتوحات کے دروازے کھولے جا سکتے، عیاری و مکاری کے سہارے اپنی ہزیمت کو چھپایا جا سکتا، دجل و فریب کے گرُ آزما کر اگر معرکے سر کیے جا سکتے تو آج امریکہ، اُس کے حواری اور غلامِ اسلام کے نام پر اپنا سب کچھ قربان کر دینے والوں کو ملیا میٹ کر چکے ہوتے!!! کذب و افترا کی بنیاد پر جنگیں جیتنے کے خواب دیکھنے والے آج ہر محاذ پر رسوا کن شکست کا سامنا کر رہے ہیں۔ افغانستان کی سرزمین یہود و نصاریٰ کے لشکروں کے لیے وہی منظر پیش کر رہی ہے جو صدیوں قبل فرعون کے لشکر کے لیے بحرِ قلزم کے پانیوں نے رب کائنات کے حکم سے پیش کیا تھا۔ اسی طرح خطۂ پاکستان میں یہود و نصاریٰ کے ساتھ وفا کا دم بھرنے والے غلامانِ صلیب بھی مجاہدین کے ہاتھوں ذلیل و رسوا ہو کر دم واپسیں کی کیفیت سے دوچار ہیں۔

پاکستان کے مقتدر طبقے نے کفار کے مقابلے میں ابطالِ امت کا ساتھ دینے کی بجائے کفر کے مورچوں کو مضبوط کیا اور امت مسلمہ کے خلاف موجودہ صلیبی جنگ میں خود کو اہلِ صلیب کی کامل سپردگی میں دے دیا۔ اس کے نتیجے میں مجاہدین نے بھی اللہ کی توفیق و نصرت سے ان خائنین امت کو کچوکے لگانا شروع کیے۔ 'ہاتھ ہے اللہ کا بندۂ مومن کا ہاتھ' کے عملی مظاہر اُس وقت دیکھنے کو ملتے ہیں، جب مجاہدین کے ہر وار پر یہ صلیبی غلام بلبلا کر رہ جاتے ہیں۔

> پرویز کیانی نے 30 مارچ تک وزیرستان آپریشن ختم کرنے کا اعلان کر دیا ہے۔ اس سے پہلے سوات و ملاکنڈ میں بھی آپریشن "ختم" ہو چکا ہے۔ لیکن سوات و ملاکنڈ میں مجاہدین عالیشان پوری استقامت سے موجود بھی ہیں اور دن بدن اپنی کارروائیوں میں تیزی بھی لا رہے ہیں۔

میدانِ عمل میں بے بسی و لاچاری کا نمونہ بننے والے اب مکر و فریب کے ذریعے بازی کو اپنے حق میں پلٹنا چاہتے ہیں۔ مردِ میدان بن کر مقابلہ کرنے کی بجائے جھوٹ کی بنیاد پر کھڑے کیے جانے والے قلعوں میں اپنے آپ کو محصور کرنے والے گمان کیے بیٹھے ہیں کہ اُن کا مکر و فریب اُن کے کسی کام آ سکے گا۔

یہی وجہ ہے کہ اپنی پٹی ہوئی فوج کو عوام الناس کے سامنے میدان کارزار کے فاتح کے روپ میں دکھانے کے لیے ابلاغی میدان (میڈیا) میں کذب بیانی کی ایسی ایسی مثالیں قائم کی گئیں کہ جن کے تجزیے کا ارادہ کیا جائے تو اخلاق، اقدار اور مروت کی حامل لغت بھی اپنا دامن جھاڑ کر اٹھ کھڑی ہوتی ہے کہ اُس کے پاس ایسے الفاظ ہی مفقود ہیں جن کے ذریعے کذب و افترا کی ان کہانیوں کا تجزیہ کیا جائے۔

سوات و وزیرستان سمیت تمام قبائلی علاقوں میں پاکستانی فوج کے مظالم کی گواہی اُن علاقوں میں بسنے والا ہر فرد دے سکتا ہے۔ جس طرح امریکہ اور صلیبی اتحادی اپنی ساری خون آشامیوں کے باوجود افغانستان میں رسوا کن شکست کا طوق گلے میں ڈالے پھرتے ہیں بالکل اسی طرح غلامانِ امریکہ بھی اپنے تمام تر ظلم و ستم کے باوجود پاکستان میں جنگ ہار چکے ہیں۔ یہ قوتیں اب اس ہاری ہوئی جنگ کا پانسا کذب و افترا کے ذریعے پلٹ دینا چاہتی ہیں۔ ان ساری چال بازیوں اور مکاریوں کا دوسرا بڑا مقصد معاشرے میں مجاہدین کے خلاف منفی رائے کو پروان چڑھانا، مجاہدین کے حوصلوں کو توڑنا اور مجاہدین سے ہمدردی رکھنے اور تعاون کرنے والے افراد میں مایوسی و بددلی پھیلانا ہے۔ جھوٹ کی ابلاغ و تشہیر کے لیے کارپردازانِ ریاستِ پاکستان کو اپنے آقاؤں کی پشت پناہی بھی حاصل ہوتی ہے اور ملکی و بین الاقوامی ذرائع ابلاغ کی حمایت و تائید بھی۔ "دانش ور"، تجزیہ کار، کالم نگار، اداریہ نویس، ٹی وی اینکر پرسنز، سب صف بستہ حکومت کی مدد کے لیے ہمہ وقت تیار و مستعد رہتے ہیں۔

مجاہدین کے خلاف پروپیگنڈہ کی اسی تشہیری مہم اور کذب بیانی کی حالیہ چند مثالیں پیش خدمت ہیں۔ ان تمام مثالوں سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ یہ باطل اور طاغوتی نظام جھوٹ کی بنیاد پر ابلاغی مہم چلا کر اپنی بقا کی آخری جنگ لڑ رہا ہے اور محاذوں پر شکست کو گلے لگانے کے بعد بوکھلاہٹ میں ایسے تضاداتِ قول و عمل کا مرتکب ہوتا ہے کہ ظاہر بین آنکھیں بھی اس کی بے چارگی اور بے بسی کا مذاق اڑاتی محسوس ہوتی ہیں۔

اگست 2009 میں امیر تحریک طالبان پاکستان بیت اللہ محسودؒ کی شہادت کے فوراً بعد شیطان ملک اور اسی قبیل کے دیگر کریہہ الصورت و سیرت افراد نے چلا چلا کر آسمان سر پر اٹھا لیا کہ "بیت اللہ محسود کی ہلاکت کے بعد تحریک طالبان پاکستان کی سربراہی کے لیے ہونے والی شوریٰ کے موقع پر فائرنگ کے تبادلے میں حکیم اللہ محسود، ولی الرحمٰن محسود، قاری حسین احمد، مولوی گل بہادر اور ملا نذیر ہلاک ہو گئے ہیں"۔ اس کے بعد ایک جانب سے یہ درفنطنی چھوڑی گئی کہ "کروڑوں روپے کے بیت المال پر جھگڑے کے نتیجے میں حکیم اللہ محسود اور ولی الرحمٰن محسود ہلاک ہو گئے ہیں"۔ اس جھوٹ پر ور قبیلہ کے ارمانوں پر اوس تب پڑی جب امیر حکیم اللہ محسود حفظہ اللہ تحریک طالبان پاکستان کے نئے امیر مقرر ہو گئے اور کئی دنوں تک جاری رہنے والا یہ طوفان بدتمیزی اُس وقت تھما جب چند صحافی حضرات کیمپ میں امیر حکیم

اللہ محسود اور ولی الرحمٰن محسود سے بالمشافہ مل کر آئے۔ لیکن شرم وحیا سے عاری اس گروہ سے وابستہ افراد نے اس سارے عمل میں ذرہ برابر سبکی محسوس نہ کی اور ڈھٹائی کی تمام حدود سے گزرتے ہوئے ''میں نہ مانوں'' کی رٹ لگائے رکھی۔ شیطان ملک ایک اور دور کی کوڑی لایا کہ ''حکیم اللہ محسود ہلاک ہو چکا ہے، منظر عام پر آنے والا اُس کا کزن ہے جسے افغانستان سے بلوایا گیا ہے''۔ اس حالت کو دیکھ کر یہی کہا جا سکتا ہے کہ مسلسل جھوٹ بولتے چلے جانے سے نہ صرف انسان کی فطرت مسخ ہو جاتی ہے بلکہ اُس کا حاسۂ فہم وادراک بھی جواب دے جاتا ہے اور انسان ایسی بے تکی ہانکنے میں کوئی قباحت محسوس نہیں کرتا۔

14 جنوری 2010 کو شمالی وزیرستان کے علاقے شکتوئی میں ہونے والے ڈرون حملے کے بعد یہ خبر گردش کرنے لگی کہ اس حملے میں امیر حکیم اللہ محسود حفظہ اللہ شہید ہو گئے ہیں۔ اس کے بعد امیر حکیم اللہ محسود حفظہ اللہ نے آڈیو بیان میں تردید کی تو امریکی حکومتی ذرائع ابلاغ کی طرف سے شک ظاہر کیا گیا کہ اس میں تاریخ کا تذکرہ نہیں ہے، جس سے اس بیان کے تازہ ہونے کا ثبوت نہیں ملتا۔ چنانچہ 16 جنوری کو امیر محترم کا آڈیو بیان سامنے آیا جس میں وہ اپنی شہادت کی تردید کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ''آج 16 جنوری ہے اور 14 جنوری کو جس جگہ میزائل حملہ ہوا 'میں وہاں نہیں تھا۔ مجاہدین ان افواہوں پر کان نہ دھریں جو میڈیا پہلے دن سے پھیلا رہا ہے، اگر مسجد میں امام نہیں ہوں گے تو کیا وہاں نماز نہیں ہوگی؟ اگر شیخ اسامہ، ملا محمد عمر یا میں نہ بھی ہوں تو کیا آپ کا جہاد چھوڑنا جائز ہے؟ میڈیا کو ہماری مساجد و مدرسے، ہمارے بچے، خواتین اور ضعیف العمر شہدا دکھائی نہیں دے رہے۔ ہم اپنے دین کے دفاع، مسجد و مدرسے کے دفاع، ملت کے دفاع کے لیے لڑ رہے ہیں، جسے دہشت گردی کہا جا رہا ہے''۔

اس کے باوجود کچھ ہی دنوں بعد سرکاری طور پر نشر کی جانے والی خبروں، شیطان ملک کے دعووں (جن کے مطابق مذکورہ واقعہ میں امیر حکیم اللہ محسود ہی نہیں قاری حسین بھی شہید ہو گئے) اور بھانت بھانت کی بولیاں بولنے والے تجزیہ نگاروں کی آرا میں صریح تناقض اور تضاد سامنے آیا۔ 31 جنوری کو الجزیرہ ٹی وی نے بتایا ''پاکستان کے سرکاری ذرائع نے اعلان کیا ہے کہ پاکستان میں سرگرم شدت پسند تنظیم طالبان کے سربراہ حکیم اللہ محسود امریکی ہوائی حملے میں ہلاک ہو گئے ہیں''۔ سرکاری ٹی وی نے دعویٰ کیا کہ ''حکیم اللہ محسود 14 جنوری کو ہونے والے ڈرون حملے میں زخمی ہو گئے تھے، جنہیں علاج کی غرض سے اورکزئی ایجنسی منتقل کیا گیا اور اُن کے علاج کے لیے ایک ڈاکٹر کو بھی اغوا کیا گیا لیکن وہ 26 جنوری کی رات 8 بجے زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے ہلاک ہو گئے اور اُنہیں اورکزئی ایجنسی کی تحصیل ماموزئی میں سپرد خاک کر دیا گیا''۔ تحریک طالبان پاکستان کے ترجمان محترم اعظم طارق نے امیر حکیم اللہ محسود کی شہادت کی اطلاعات کی تردید کرتے ہوئے کہا کہ ''وہ زندہ اور محفوظ ہیں۔ اُن کی شہادت کی خبریں پھیلانے کا مقصد طالبان کی صفوں میں اختلافات پیدا کرنا ہیں، لیکن ایسے لوگ اپنے عزائم میں کبھی کامیاب نہیں ہوں گے''۔

9 فروری کو دوبارہ باسی کڑھی میں ابال آیا اور اب کی بار امیر محترم کی شہادت کی خبر کچھ یوں نشر کی گئی ''حکیم اللہ محسود ہلاک، میزائل حملے میں شدید زخمی ہونے کے بعد اُنہیں علاج کی غرض سے کراچی لے جایا جا رہا تھا، لیکن ملتان کے قریب وہ زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے ہلاک ہو گئے اور اُن کی میت کو پاراچنار پہنچا دیا گیا ہے''۔

اس موقع پر بی بی سی جیسا اسلام اور جہاد کا کھلم کھلا مخالف، ''سچائی ہر زاویہ سے نشر کرنے کا اعزاز رکھنے'' اور صحافتی آداب پر'' دیانت داری سے عمل پیرا'' ادارہ بھی درج ذیل الفاظ کہنے پر مجبور ہو گیا۔ بی بی سی کا نامہ نگار رفعت اللہ اورکزئی 10 فروری کو لکھتا ہے'' حکیم اللہ کی ہلاکت 'تیسری مرتبہ': گزشتہ دو ہفتوں کے دوران یہ تیسری بار ہوا ہے کہ ذرائع ابلاغ نے شدت پسند کمانڈر حکیم اللہ محسود کی ہلاکت کی خبر دی ہے۔ سب سے پہلے انہیں جنوبی وزیرستان میں مارا گیا، پھر اورکزئی ایجنسی میں ان کی تدفین کی گئی اور اب کی بار تو ٹیلی ویژن چینلوں نے حد کر دی۔ اب نہ قبائلی علاقے اور نہ صوبہ سرحد بلکہ اس بار ان کی موت کی خبر پنجاب کے ایک شہر (ملتان) سے دی گئی۔ کل تو ایک رپورٹر نے یہاں تک کہہ دیا کہ حکیم اللہ محسود کو ملتان سے بذریعہ جہاز کراچی لے جانے کا پروگرام بنایا گیا تھا لیکن وہ اس سے پہلے ہی ہلاک ہو گیا''۔

> **جس طرح امریکہ اور صلیبی اتحادی اپنی ساری خون آشامیوں کے باوجود افغانستان میں رسوا کن شکست کا طوق گلے میں ڈالے پھرتے ہیں بالکل اسی طرح غلامانِ امریکہ بھی اپنے تمام تر ظلم وستم کے باوجود پاکستان میں جنگ ہار چکے ہیں۔**

6 ماہ کے عرصے میں ایک ہی فرد کے مکین، شکتوئی، اورکزئی اور کراچی جاتے ہوئے ملتان میں ''ہلاک'' ہونے کی ''مصدقہ اطلاعات'' سامنے آتی ہیں۔ یہ صورت حال اُن افراد کے لیے سوچنے اور غور وفکر کرنے کی دعوت دے رہی ہے کہ جن کے ذہن میڈیا کے سحر میں گرفتار ہیں اور جن کے نزدیک میڈیا کے بیان کردہ'' حقائق'' پر من وعن ایمان لانا اور یقین کرنا از حد ضروری ہے۔

2010 کے آغاز میں القاعدہ کے راہ نما شیخ ابو یحییٰ اللیبی حفظہ اللہ کے بارے میں یہ خبر اچھالی گئی کہ وہ ڈرون حملے میں شہید ہوئے ہیں حالانکہ شیخ ابو یحییٰ 'بفضلہٖ تعالیٰ تندرست وتوانا' محاذوں پر موجود ہیں اور مجاہدین کی قیادت فرما رہے ہیں۔ اس کے بعد 22 فروری کو خبر آئی کہ'' افغان طالبان کی کوئٹہ شوریٰ کے ایک اور رکن مولوی عبدالکبیر کو گرفتار کر لیا گیا، افغانستان میں طالبان کے ایک اور اعلیٰ کمانڈر اور صوبے ننگرہار کے سابقہ گورنر مولوی عبدالکبیر کو شمال مغربی پاکستان کے شہر نوشہرہ سے پاکستانی خفیہ اداروں نے گرفتار کر لیا ہے''۔ جبکہ امارت اسلامیہ افغانستان کے ترجمان ذبیح اللہ مجاہد نے مولوی عبدالکبیر کی گرفتاری کی تردید کرتے ہوئے

کہا کہ ''مولوی عبدالکبیر بحفاظت افغانستان میں موجود ہیں اور مجاہدین کے ہمراہ صلیبیوں کے خلاف جہاد میں مصروف ہیں۔ اُن کی گرفتاری سے متعلّق جھوٹی خبروں کو پھیلانے کا مقصد مجاہدین کے حوصلوں کو پست کرنا ہے''۔

5مارچ2010 کو ذرائع ابلاغ کے ذریعے مطلع کیا گیا کہ تحریک طالبان پاکستان کے نائب امیر مولوی فقیر محمد، تحریک طالبان افغانستان کے کمانڈر قاری ضیاالرحمٰن اور سوات میں تحریک طالبان کے کمانڈر محمد فاتح سیکورٹی فورسز کی کارروائی میں شہید ہو گئے ہیں۔ خبر ملاحظہ ہو: ''مہمند ایجنسی میں گولہ باری سے طالبان کمانڈر مولوی فقیر، قاری ضیا اور کمانڈر فاتح سمیت 30 جنگجو ہلاک اور 2 ٹھکانے تباہ ہو گئے۔ گزشتہ روز مہمند ایجنسی کی تحصیل پنڈیالی کے علاقے انیزری میدان میں سکیورٹی فورسز نے گن شپ ہیلی کاپٹروں سے عسکریت پسندوں کے ٹھکانوں پر شدید شیلنگ کی، جس سے 30 عسکریت پسند ہلاک ہو گئے۔ مولوی فقیر کالعدم تحریک طالبان پاکستان کا نائب امیر تھا جبکہ افغان کمانڈر قاری ضیاالرحمٰن کا تعلّق افغانستان کے صوبے کنڑ سے بتایا جاتا ہے اور وہ کئی سال سے باجوڑ میں اپنی کارروائیاں جاری رکھے ہوئے تھا۔ کمانڈر فاتح کا تعلّق سوات کے علاقے مٹہ سے بتایا جاتا ہے اس کا اصل نام عمر رحمٰن تھا اور وہ کالعدم تحریک طالبان کے عسکری ونگ کا سربراہ اور شوریٰ کا رکن بھی تھی''

شیطان ملک اس موقع پر بھلا کیسے خاموش رہ سکتا تھا، اب کی بار یوں گویا ہوا ''مجھے حیرت ہوگی اگر مولوی فقیر زندہ بچا ہو۔ امید ہے کہ ایک دو دن میں ہلاکت کی باقاعدہ تصدیق ہو جائے گی۔ ہمارے پاس خفیہ اطلاعات ہیں کہ جس وقت حملہ ہوا اس وقت مولوی فقیر ایک اور کمانڈر ضیا الرحمان کے ہمراہ شدت پسندوں کے ٹھکانے کے تہہ خانے میں ایک اجلاس میں مصروف تھا''۔

ایک ہفتے کے اندر اندر ہی جھوٹ کے تار و پود بکھرنے لگے اور 12 مارچ کو مولوی فقیر محمد نے صحافیوں سے خود رابطہ کر کے بتایا کہ ''وہ علاقہ چھوڑ کر کہیں نہیں گئے ہیں۔ میں بالکل زندہ سلامت ہوں اور میرے ساتھی قاری ضیاالرحمان اور فاتح محمد بھی خیریت سے ہیں''۔ انہوں نے کہا کہ جس جگہ پر شیلنگ کی گئی تھی وہاں وہ اور ان کے ساتھی موجود ہی نہیں تھے تو پھر وہ ہلاک کیسے ہوئے۔ انہوں نے کہا کہ اس حملے میں جس مکان کو نشانہ بنایا گیا تھا وہاں ایک خاتون ہلاک اور چند دوسرے عام شہری زخمی ہوئے تھے۔ انہوں نے کہا کہ وہ اب بھی باجوڑ ایجنسی میں اپنے ساتھیوں سمیت موجود ہیں اور وہ علاقہ چھوڑ کر کہیں نہیں گئے ہیں۔

8مارچ کو ایک اور واقعہ کی ''رونمائی'' کی خبر سننے کو ملی۔ خبر کچھ اس طرح تھی ''اسامہ کا قریبی ساتھی یحییٰ غدن کراچی سے گرفتار: اسامہ بن لادن کے قریبی ساتھی اور القاعدہ کے کمانڈر یحییٰ غدن کو کراچی سے گرفتار کر لیا گیا ہے۔ یحییٰ غدن امریکی شہریت رکھتا ہے۔ آدم غدان کئی ناموں مثلاً یحییٰ آدم اور اعظم الامریکی کی حیثیت سے بھی جانا جاتا ہے''۔

> **یہ باطل اور طاغوتی نظام جھوٹ کی بنیاد پر ابلاغی مہم چلا کر اپنی بقا کی آخری جنگ لڑ رہا ہے اور محاذوں پر شکست کو گلے لگانے کے بعد بوکھلاہٹ میں ایسے تضاداتِ قول و عمل کا مرتکب ہوتا ہے کہ ظاہر بین آنکھیں بھی اس کی بے چارگی اور بے بسی کا مذاق اڑاتی محسوس ہوتی ہیں۔**

اس خبر کو تمام اخبارات و ٹی وی چینلز والے لے اڑے اور ایک سے بڑھ کر ایک ''تفصیلات و حقائق'' سامنے آنے لگے۔ جبکہ معلومات میں رسوخ کا عالم یہ تھا کہ عزام الامریکی کے نام سے مجاہدین کی صفوں میں معروف جہادی قائد کو 'اعظم الامریکی' کا نام دیا گیا! اُن کی ماضی کی زندگی سے ''پردے'' اٹھائے جانے لگے، شجرہ نسب اور حالات زندگی کا تذکرہ ہونے لگا اور آخر میں ساری کہانی کو گھما پھرا کر اس نکتہ پر مرکوز کر دیا گیا کہ ''ہائی ویلیو ٹارگٹ پر قابو پا لیا گیا، سی آئی اے کو مطلوب اہم ترین افراد میں سے ایک فرد کو پکڑ لیا گیا''۔ عالمی میڈیا نے بھی اس خبر کو 'بریکنگ نیوز' کے طور پر چلایا۔ سب سے معتبر سمجھے جانے والے انگریزی اخبار Dawn نے باقاعدہ فخریہ کہا کہ امریکی میڈیا اس خبر کو سب سے پہلے نشر Break کرنے پر ہمارا شکر گزار ہے۔ غلاموں کی کارکردگی آقاؤں کو سرشار کیے جا رہی تھی۔ دو طرفہ 'مبارک بادوں' کے سلسلے شروع ہو چکے تھے لیکن دو دن بعد ہی جشن کا مزہ اُس وقت کرکرا ہو گیا جب یہ معلوم ہوا کہ گرفتار شدہ فرد عزام الامریکی نہیں ہے بلکہ اُن سے مشابہت رکھنے والا کوئی اور ''امریکی دہشت گرد'' ہے۔ خدا جانے پاکستان کے ''زیرک، عقل مند اور حالات کی نبض پر ہاتھ رکھنے والوں'' کی عقلیں گھاس چرنے چلی جاتی ہیں جو اس طرح کی خبریں نشر کر کے پہلے پہل آقاؤں سے شاباش اور ''ویل ڈن'' کی تھپکی لیتے ہیں۔ بعد ازاں حقیقت منکشف ہونے پر آقاؤں کی طرف سے جس ''سلوک'' سے فیض یاب ہوتے ہیں اُس کی اصل حقیقت تو شاید کسی وقت گھر کا کوئی بھیدی طشت از بام کر دے۔

'جھوٹ کو اس تواتر سے بولو کہ وہ سچ سمجھا جانے لگے' یہی وہ بنیادی نکتہ ہے جس پر یہ ساری بودی عمارت کھڑی ہے۔ مجاہدین کے خلاف عامۃ المسلمین کو برگشتہ کرنے کے لیے اُن کی ایسی تصویر کشی کی جا رہی ہے جیسے ظلم و عدوان اور تشدد و تعذیب کی ساری انتہائیں مجاہدین کے ہاں آ کر ختم ہوتی ہیں۔ کبھی طالبان کو ''ظالمان'' کہا جاتا ہے، کبھی ''کرائے کے قاتل'' جیسے القابات سے نوازا جاتا ہے، کبھی ''جہادی نہیں فسادی کہو'' کا حکم سنایا جاتا ہے، کبھی ''یہ مسلمان تو کیا انسان کہلانے کے بھی حقدار نہیں'' کا فتویٰ صادر کیا جاتا ہے۔ اور طرفہ تماشا یہ ہے کہ یہ تمام القابات آصف زرداری، شیطان ملک، الطاف حسین، میاں افتخار حسین، سلمان تاثیر، فاروق ستار، قمر الزماں کائرہ جیسے قبیح اور خبیث الفطرت افراد کی طرف سے عطا کیے جاتے ہیں۔ ان میں سے ایک ایک کی فرد جرم کی طوالت کئی کئی دفتروں پر محیط ہو سکتی ہے۔ یہ تمام کے تمام عادی مجرم ہیں، شراب و زنا ان کی گھٹی میں پڑا ہے، اخلاقیات سے عاری، تعیّشات اور حرام کاری و حرام خوری کے رسیا اور بدعنوانی میں بے مثال ہیں۔

(بقیہ صفحہ 43 پر)

# پاکستانی سیاست، صحافت اور سیکورٹی اداروں میں امریکی ملازمین

سلسبیل مجاہد

پاکستان کی امریکی غلامی کی ایک طویل تاریخ ہے، اس تاریخ میں پاکستانی حکمرانوں کا کردار کسی سے ڈھکا چھپا نہیں رہا بلکہ اس غلامی کے گرویدہ حکومتی کارندے ایک سے بڑھ کر ایک کردار ادا کرتے چلے آ رہے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ پاکستانی حکومتی اور سیاسی حلقوں سمیت سیکورٹی اداروں میں ہمیشہ سے امریکی مہروں کو لا کر بٹھایا جاتا رہا ہے اور ان کی خدمات سے مستفید ہونے کے لیے ایسے تمام افراد کو ہر قسم کا فری ہینڈ بھی دیا جاتا رہا ہے۔ اس صورت حال میں جب کہ ایک طرف صلیبی فوجوں کی براہ راست امت مسلمہ کے اوپر چڑھائی ہے اور کوشش ہے کہ ہر اسلامی تشخص واقدار کو ختم کر دیا جائے ایسے میں امریکی مفادات کے خاطر اپنے دین وایمان بیچنے والوں کی ایک لمبی قطار بھی سامنے آتی ہے جو کہ اس جنگ میں اہم صلیبی مہروں کی حیثیت سے سامنے لائے جا رہے ہیں۔ جنگوں کا محاذ اب صرف میدان جنگ تک محدود نہیں رہا بلکہ اس کا دائرہ سیاسی، سماجی، نظریاتی محاذوں تک پھیل چکا ہے۔ امریکہ بیک وقت ان تمام محاذوں پر کام کر رہا ہے اور اپنے مہروں کے ذریعے اس کامیابی کی تلاش میں سرگرم ہے جس کا ملنا اب صرف خواب ہی ہے۔ تاہم اس مقصد کے لیے اب امریکہ نے اپنے پسندیدہ افراد کو براہ راست بھرتی کر کے اہم جگہوں تک پہنچا رہا ہے۔

اس جنگ کا ہراول دستہ میڈیا ہے، پاکستان میں میڈیا نے امریکی مفادات کی جنگ میں کس طرح رائے عامہ کو ہموار کیا ہے وہ بھی کسی سے ڈھکا چھپا نہیں ہے۔ لال مسجد، سوات میں نظام عدل کے نفاذ سے لے کر مجاہدین کی کردار کشی، حالات کو مسخ کرنا، سیکولر اور امریکہ کے پے رول پر کام کرنے والے افراد کے ذریعے لوگوں کو عدم یکسوئی کا شکار کرنا دراصل امریکی ایجنڈہ ہی ہے۔ خبروں سے لے کر ٹاک شوز کے ہنگاموں تک جو کچھ بھی آتا ہے ان میں کہیں بھی اسلامی نظریاتی اور دینی وابستگی نظر نہیں آتی بلکہ نفرت وعداوت کے ساتھ ساتھ سیکولر عناصر کا واویلا ہی سنائی دیتا ہے جو اسلام کے چھا جانے اور مجاہدین کے قدموں کی چاپ سن کر پاگل سے ہو چکے ہیں۔ گمراہ ذہنوں کی گندگیوں کو سامنے لا کر ہر ایک کا ذہن پراگندہ کرنے کا یہ کام خواہ مخواہ یا بغیر کسی منصوبہ بندی کے نہیں کیا جا رہا ہے! اس جنگ میں امریکی دلچسپی کا یہ حال ہے کہ حالیہ اطلاع کے مطابق امریکہ نے پاکستانی میڈیا میں 1.4 ارب ڈالر کی اشتہاری مہم چلانے پر غور کیا ہے تاکہ انتہا پسندی اور دیگر مسائل کا مقابلہ کیا جا سکے دوسرے لفظوں میں اپنے مقاصد کو حاصل کیا جا سکے۔ اس کام کے لیے پاکستانی میڈیا میں پیش کیے جانے والے ٹاک شوز کے میزبانوں اور بڑے اخبارات سے رابطوں کو ترجیح دی جا رہی ہے تاکہ وہ امریکی ایجنڈے کے مطابق کام کر سکیں۔

چند ہفتوں قبل امریکی سفارت خانے میں منعقد ہونے والی تقریب میں سی آئی اے اور بلیک واٹر کے اہلکاروں کے ساتھ ہماری ''دختران نیک اختر'' کی جو شرمناک تصاویر منظر عام پر آئی ہیں وہ اس حقیقت کی تصدیق کے لیے کافی ہیں کہ کون کون کس طرح امریکہ کی جنگ میں اپنا کردار ادا کر رہا ہے۔ شوکت پراچہ (پی ٹی وی)، عاصمہ شیرازی (اے آر وائی)، مہر بخاری (سما ٹی وی) اور صائمہ محسن (ڈان نیوز) وغیرہ کی محفل جام وجم میں رونق افزائی اور نائونوش کے مناظر جس کہانی کو بیان کر رہے تھے وہ صلیبی جنگ کی کہانی کا ایک اہم باب ہے۔ ان تمام افراد کی سیکولر ذہنیت، اسلام بیزاری اور ان کے پروگرام جس طرح مجاہدین پر زہریلے تیر برسانے کا فریضہ انجام دے رہے ہیں سب پر عیاں ہے۔

ذرائع ابلاغ کی اس جنگ میں امریکہ کا کردار کوئی نیا نہیں، خلیج کی جنگ میں امریکی چینل 'سی این این' نے پنٹاگون سے خصوصی معاہدہ کر کے براہ راست جنگ کے مناظر دکھائے اور پوری دنیا کو امریکہ کے ساتھ کر دیا تھا۔ عین اسی نہج پر آج عراق وافغانستان میں یہی حربہ استعمال کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ جبکہ صورتحال یہ ہے کہ عراق وافغانستان میں امریکہ کو جس ہزیمت کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے اس کا کوئی تذکرہ نہیں کیا جاتا صورتحال کو چھپانے کے لیے پست ذہنیت کا مظاہرہ کیا جا رہا ہے۔ اس سلسلے میں حال ہی میں پاکستانی صحافیوں کے ایک وفد نے امریکہ کا دورہ بھی کیا ہے۔ تازہ ترین اطلاع کے مطابق امریکہ نے اپنے مفادات سے وابستہ پیغامات کو پھیلانے کے لیے 25 کروڑ ڈالر مختص کر دیے ہیں۔

دسمبر 1993 میں ایک فرنچ رسالہ 'لے مونڈ ڈپلومیٹ' نے ایک مضمون واضح طور پر لکھا تھا کہ'' اسلام کے خلاف جنگ صرف فوجی میدان میں نہیں ہو گی بلکہ ثقافتی اور تہذیبی میدان میں بھی معرکہ آرائی ہو گی''۔ ان دجالی ہتھیاروں کے ساتھ ساتھ میدان صحافت میں بھی امریکہ نے اپنے لوگ پلانٹ کر رکھے ہیں جو برقی ابلاغ کی طرح پرنٹ میڈیا میں وہی کام کر رہے ہیں جو چمکتی اسکرینوں میں ہو رہا ہے۔ روز کے اخبارات اٹھا کر دیکھ لیجیے تو معلوم ہو جائے گا کہ نہایت ہی آسان وسادہ حقیقت کو بھی اس طرح توڑ موڑ کر پیش کیا جاتا ہے کہ سچ کا جھوٹ اور جھوٹ کا سچ بن جاتا ہے۔ بڑے بڑے نامور صحافیوں میں شمار ہونے والے افراد کی معلومات کا بھی یہی حال ہے کہ انہیں بھی عام آدمی کی طرح اصل صورت حال کا کوئی علم نہیں ہے۔ جس طرح عام فرد اطلاعات ومعلومات کے لیے ان لوگوں کی طرف دیکھتا ہے اُسی طرح یہ نامور افراد بھی اپنے کالموں کا پیٹ بھرنے، خبروں میں تیزی لانے اور آقاؤں کو خوش کرنے کے لیے اسی طرف رخ کیے ہوئے ہیں۔ لہذا معلومات کی غلط نوعیت نے جو ابلاغی مہم چلا رکھی ہے وہ عدم یکسوئی کے زنجیری عمل کی طرح ہے، اور یہی صلیبیوں کو مقصود بھی ہے۔ صہیونی پروٹوکول کے بارہویں باب میں یہ واضح طور پر لکھا ہے کہ'' ہم دنیا میں ابلاغ کے زور پر اپنا تسلط قائم کریں گے اور ہماری منظوری کے بغیر ادنیٰ سے ادنیٰ خبر بھی سماج تک نہیں پہنچ سکتی۔

اس مقصد کے لیے یہودیوں نے اپنی خبر رساں ایجنسیاں قائم کیں اور آج دنیا بھر میں اطلاعات کے لیے انہی اداروں پر انحصار ہے۔ یہ مشہور ومعروف ایجنسیاں چاہے

تو ایک مرتی ہوئی بطخ کو اہم ترین ایشو بنادیں اور نہ چاہیں تو عراق، افغانستان، صومالیہ، چیچنیا، فلسطین میں ہونے والے امریکی مظالم ابوغریب، گوانتاناموبے، بگرام جیلوں اور عقوبت خانوں میں ظلم ودہشت انگیز کارروائیوں کو بھی لوگوں کی نظروں سے اوجھل کردیں۔ افسوس کہ کفار کے ہاتھوں میں ہاتھ ڈالے ''کلمہ گو'' بھی ان جرائم میں برابر کے شریک ہیں۔لیکن بات صرف میڈیا اور اس کے متعلقہ اداروں تک ہی ختم نہیں ہوتی ہے خود رو پودوں کی طرح اُگ آنے والی این جی اوز کا حال اس سے بھی برا ہے۔ یہ تنظیمیں اپنے فلاحی کاموں کی آڑ میں براہ راست امریکہ سے فنڈڈ ہیں جن میں سے نجی سیکورٹی کمپنی کے نام سے بلیک واٹر کی تنظیم کافی مشہور ہے۔امریکہ اس وقت تقریباً ایک ارب ڈالر کی لاگت سے اسلام آباد میں دنیا کا سب سے بڑا سفارت خانہ بنا رہا ہے، چونکہ یہ سفارت خانہ دنیا کا سب سے بڑا سفارت خانہ ہے اُس لیے اس کی سیکورٹی کے نام پر بلیک واٹر کے ایک ہزار افراد پاکستان میں اعلانیہ طور پر داخل ہوں گے، غیر اعلانیہ افراد کی تعداد کا شمار کیا جاسکتا ہے!!!

امریکی ایجنسیاں بڑی تعداد میں پاکستانی ملٹری افسروں، دانشوروں اور حتیٰ کہ صحافیوں کو بھی بھاری رقوم کا لالچ دے کر خفیہ بھرتی کر رہی ہیں۔ یہ بااثر افراد میڈیا میں امریکہ کا مقدمہ لڑنے کے لیے معلومات، تجزیہ اور تعلقات فراہم کریں گے۔ پولیس افسران کو براہ راست خریدا جا چکا ہے۔سیکورٹی اداروں میں لاتعداد ایسے افراد کی ہے جو بلاواسطہ امریکی ہدایات پر کام کرتے ہیں، حامد سعید کاظمی جس کے بارے میں لاہور کے امریکن قونصلیٹ کے سابقہ پرنسپل آفیسر برائن ڈی ہنٹ کے منہ سے یہ الفاظ ادا ہوئے کہ ''یہ جنوبی پنجاب میں ہمارا نمائندہ ہے''۔ خود شیطان ملک امریکی لے کی دھن پر جس طرح رقصاں ہے اُس کا نظارہ قابل دید ہے۔غرض یہ کہ صحافت، سیاست، سیکورٹی اداروں میں امریکہ براہ راست داخل ہو چکا ہے۔روز روز امریکہ کے اعلیٰ حکومتی نمائندوں کا آنا اور مصروف ترین دن گذارنا یونہی نہیں ہے، شاہ سے زیادہ شاہ کے وفادار ہرکارے حافظ قرآن، نمازی وتہجد گزار لوگوں کو پکڑ پکڑ کر حوالے کر رہے ہیں، خواتین تک کو نہیں چھوڑا جا رہا ہے۔ جن کا جرم صرف یہ ہے کہ وہ ''خدا کا نام لیتے ہیں اس زمانے میں''۔

علیحدگی پسند تحریکوں کے علاوہ لسانی بنیادوں پر قائم ہونی والی تنظیموں کی کاشت و نشوونما بھی امریکی سرپرستی میں جاری ہے۔اس سلسلے میں کراچی میں اہم صلیبی مہرہ ایم کیو ایم اور سرحد میں اے این پی ایک ہی ایجنڈے پر کام کر رہے ہیں۔ مذہبی رواداری کے نام پر طاہر القادری اور میڈیا میں پیش کیے جانے والے بیشتر لوگ اسی قبیل کے ہیں۔علیحدگی پسند تنظیموں کے کافی ارکان کو فلوریڈا سینٹم آفس کی سیر بھی کروائی گئی ہے۔ کچھ ایسی اطلاعات بھی ہیں کہ موجودہ حکومت یو ایس نیوی بیس کے پروپوزل سے متعلقہ امور پر نیول ہیڈ کوارٹرز سے مشاورت کی جا رہی ہے تا کہ افغانستان میں اندرونی و بیرونی تمام راستوں پر نظر رکھی جاسکے۔

کفر اپنی چالیں چلنے میں مصروف ہے، اللہ کے جانباز تن تنہا صرف اللہ کے بھروسے پر اُس کے مقابل ہیں، معرکہ جاری ہے، صفیں چھٹ رہی ہیں۔اور ہر قسم کی ابتلا و آزمایش کو انگیز کرتے ہوئے محض ایک اللہ کے نام پر ڈٹ جانے والے اپنے رحیم و کریم رب کا یہ وعدہ ایک لمحہ کے لیے بھی نہیں بھولے کہ ''زبردست چال تو صرف اللہ رب العالمین ہی کی ہے''۔اور یہ خوش خبری بھی کہ ''تم ہی غالب ہو گے اگر تم مومن ہو''۔آل عمران

☆☆☆☆☆

## بقیہ: شریعت کے نفاذ اور صلیبیوں سے جہاد کے لیے اتحاد امت ناگزیر ہے

دنیا بھر میں اور خود پاکستان کے صوبہ سرحد میں عملاً بھی تجربہ ہو چکا ہے کہ متحدہ مجلس عمل کی حکومت نظام میں کوئی جوہری تبدیلی نہیں لاسکی بلکہ ایک 'حسبہ بل' کو ہی وفاق میں بیٹھے شیطان کے چیلوں نے منظور اور نافذ نہ ہونے دیا کجا کہ پوری شریعت اسلامی۔گوکہ یہ عملاً ناممکن ہے کہ جمہوریت اور شریعت ایک دوسرے کی ضد ہیں تو پھر یہ کیسے اکٹھے چل سکتے ہیں۔اسلام کے غلبے کے لیے کام کرنے والوں کے لیے ازحد ضروری ہے کہ وہ اس پورے نظام کا فہم حاصل کریں اور پھر اس کا بطلان عامۃ المسلمین کے سامنے بیان کریں نیز اس سلسلے میں یہ امر بھی ملحوظ خاطر رہے کہ صلیبی قوتیں ہر جگہ جمہوریت ہی کا نفاذ کیوں چاہتی ہیں؟ عراق ہو یا افغانستان، صومالیہ ہو یا الجزائر ہر مقام پر ان کا مطلوبہ ہدف جمہوریت ہی کا نفاذ ہے اور وہاں جمہوریت کو شریعت کی ضد نہ سمجھنے والے بالآخر امریکی چھتری تلے قائم اصل جمہوریت میں شامل ہو گئے ہیں!!!

5- دنیا بھر میں کفر سے برسرپیکار فی سبیل اللہ مجاہدین چاہے وہ القاعدہ کے نام سے ہوں یا طالبان یا کسی اور نام سے، اُن کو اپنا سمجھنا، اپنا بنانا اور ان پر طعن وتشنیع کے تیر برسانے سے کُلّی طور پر اجتناب کرنا اُن کے ذمہ داران کے بارے میں پاسِ ادب ملحوظ رکھنا تمام مخلصین امت کے لیے ضروری ہے تا کہ کفریہ قوتیں کہیں یہ نہ خیال کر بیٹھیں کہ ان مجاہدین کو امت کی تائید حاصل نہیں اور بقیہ تمام امت تو ہماری غلامی کے لیے تیار بیٹھی ہے، صرف یہ لوہے کے چنے ہیں جو آہنی دیوار بنے ہوئے ہیں۔اگر یہ نہ ہوں تو پھر ہمارے لیے دنیا جہاں کے تمام در و بام کھلے ہیں۔

اب ہر طبقہ ہائے زندگی کے اُن افراد کے لیے جو صلیبیوں کی غلامی سے انکاری ہوں' ناگزیر ہے کہ وہ شریعت کے نفاذ کے لیے اور جہاد فی سبیل اللہ کے لیے متحد و معاون ہوں ۔ گویا کہ افغانستان کی طرز پر پاکستان بھی نئی صف بندی کا متقاضی ہے۔ وہاں امیر المومنین ملا محمد عمر (نصرہ اللہ) کی قیادت میں پوری ملتِ افغاناں' طالبان بن گئی۔ یہاں پاکستان میں بھی یہی مطلوب ہے کہ پوری ملت طالبان کے قالب میں ڈھل جائے۔تبلیغی جماعت کے بھائیوں اور بزرگوں اور وفاق المدارس سے ملحقہ اداروں سے بھی یہی تقاضا ہے، خانقاہوں کے صاحبانِ طریقت سے بھی یہی اپیل ہے، جمعیت علمائے اسلام، جماعت اسلامی اور جمعیت اہل حدیث کے زعما و کارکنان سے بھی یہی استدعا ہے، ایقاظ و محدث جیسے فکری اداروں سمیت اہلسنت والجماعت، تحفظ ختم نبوت، تنظیم اسلامی، تحریک خلافت وحزب التحریر کے اصحابِ حل وعقد سے بھی یہی درخواست ہے۔اپنی ساری وابستگیوں کو ثانوی حیثیت دیتے ہوئے ہر کوئی کفر کے لیے طالبان بن جائے۔یہی وقت کا تقاضا ہے اور اگر یہ وقت گزر گیا تو پھر سوائے ہاتھ ملنے کے اور کچھ بھی ہاتھ نہیں آئے گا۔

☆☆☆☆☆

# کیا ڈرون میزائل حملے امریکہ کو بچا سکیں گے؟؟؟

ڈاکٹر ولی محمد

وَقَالَ الْمَلأُ مِن قَوْمِ فِرْعَونَ أَتَذَرُ مُوسَى وَقَوْمَهُ لِيُفْسِدُواْ فِي الأَرْضِ وَيَذَرَكَ وَآلِهَتَكَ قَالَ سَنُقَتِّلُ أَبْنَاءهُمْ وَنَسْتَحْيِي نِسَاءهُمْ وَإِنَّا فَوْقَهُمْ قَاهِرُونَ Oقَالَ مُوسَى لِقَوْمِهِ اسْتَعِينُوا بِاللّهِ وَاصْبِرُواْ إِنَّ الأَرْضَ لِلّهِ يُورِثُهَا مَن يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِينَO(سورہ الاعراف: آیت 128-127)

''اور قوم فرعون کے سرداروں نے کہا کیا تو موسیٰ اور اُس کی قوم کو چھوڑ دے گا کہ وہ زمین میں فساد مچائیں اور تیرے اور تیرے معبودوں ( کی بندگی ) کو چھوڑ دیں؟ فرعون نے کہا ہم ضرور قتل کروائیں گے اُن کے بیٹوں کو اور زندہ رکھیں گے اُن کی عورتوں کو اور یقیناً ہمیں اُن کے اوپر اقتدار حاصل ہے۔ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ مدد مانگو اللہ سے اور صبر کرو۔ یقیناً زمین اللہ ہی کی ہے اور اپنے بندوں میں سے وہ جسے چاہتا ہے اس کا وارث بنا دیتا ہے اور آخرت کی کامیابی تو صرف ڈرنے والوں کے لیے ہے''۔

قرآن حکیم کی یہ آیات مبارکہ اہل ایمان اور ان کے بالمقابل طاغوت اور اس کے ہم نواؤں کے جس آفاقی طرز عمل کی نشان دہی کر رہی ہے۔ اس کی مثال ہمیں تاریخ کے ہر دور میں کسی نہ کسی شکل میں ملتی ہے۔ اللہ تعالیٰ پر ایمان اور اس کی نصرت سے بہرہ مند لیکن دنیاوی اسباب و اقتدار سے تہی، قلیل لوگوں کے کسی گروہ نے جھوٹے خداؤں اور دنیاوی اسباب و اقتدار پر قابض ان کے پوجنے والوں سے جب بھی برأت کا اظہار کیا ہے تو یہ طواغیت اور عباد الطّواغیت بھڑک اٹھے اور اپنی مادی قوت کے کبر میں مبتلا ہو کر اہل ایمان کو نیست و نابود کر دینے کی دھمکیاں دیں۔ اور کئی دفعہ تو ان دھمکیوں پر عمل کر دکھایا۔ لیکن اس کے جواب میں مؤمنین نے صبر و استقامت اور توکل علی اللہ پر مبنی جس طرز عمل کا مظاہرہ کیا اس کی بھی ایک سے بڑھ کر ایک مثال تاریخ کے اوراق میں محفوظ ہے۔

فرعون ونمرود، اصحاب الاخدود سے لے کر بدر و احد اور احزاب کی جنگوں میں اپنی قوت جھونک دینے والے قریش مکہ تک، ہر دور میں اہل کفر کا وطیرہ یہی رہا کہ حق کو پھلتا پھولتا دیکھ کر شدت غیض وغضب سے اپنی پوری کی پوری مادی قوت اور اسباب لے کر اہل ایمان پر پل پڑے گویا ان کا نام و نشان ہی دنیا سے مٹا دیں گے۔ لیکن ہر دور میں ان کا انجام ایک سا ہی رہا۔ یعنی دنیا میں ذلت و رسوائی اور آخرت میں دائمی ہلاکت۔

قُتِلَ أَصْحَابُ الْأُخْدُودِ Oالنَّارِ ذَاتِ الْوَقُودِ Oإِذْ هُمْ عَلَيْهَا قُعُودٌ Oوَهُمْ عَلَى مَا يَفْعَلُونَ بِالْمُؤْمِنِينَ شُهُودٌ Oوَمَا نَقَمُوا مِنْهُمْ إِلَّا أَن يُؤْمِنُوا بِاللَّهِ الْعَزِيزِ الْحَمِيدِ O (سورہ بروج آیت 3 تا 8)

''خندقوں والے مارے گئے، وہ آگ تھی ایندھن والی، جب کہ وہ لوگ اس کے آس پاس بیٹھے تھے۔ اور مسلمانوں کے ساتھ جو کر رہے تھے اس کو اپنے سامنے بیٹھے دیکھ رہے تھے۔ یہ لوگ ان مسلمانوں سے ( کسی اور گناہ ) کا بدلہ نہیں لے رہے تھے۔ سوائے اس بات کے وہ اللہ غالب و لائق حمد کی ذات پر ایمان لائے تھے''۔

دوسری جانب اہل ایمان کو اللہ تعالیٰ نے ہر دور میں کامیابی اور عزت سے سرفراز کیا۔ ہر چند کہ اس کی صورتیں مختلف ادوار میں مختلف رہیں۔ کبھی تو ان کے صبر و استقامت کا بدلہ اللہ نے دائمی جنت اور آخرت میں سرفرازی کی صورت میں دیا اور کبھی دنیا میں بھی ان کو تمکین فی الارض سے نوازا۔ إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَهُمْ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ ذَلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِيرُO (سورہ البروج آیت 11)

''بے شک جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کیے اُن کے لیے باغات ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی، یہی ہے بہت بڑی کامیابی''۔

عہد حاضر میں جاری حق و باطل کا معرکہ بھی اب اس نہج پر پہنچ چکا ہے جہاں پیروان ابلیس اہل ایمان کے بالمقابل اپنی قوت صرف کر دینے کے باوجود شکست زدہ ہو کر زچ ہو جاتے ہیں۔ اور پھر اپنے فطری تکبر کا مظاہرہ کرتے ہوئے ان کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی سعی لاحاصل میں لگ جاتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ طاغوت عصر امریکہ اپنے تمام تر معاشی، انسانی و مادی وسائل کو موجودہ صلیبی جنگ میں جھونک چکا ہے۔ اہل ایمان کے ہاتھوں شکست کی ذلت سے دوچار امریکہ کے جنگی جنون کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے۔ دنیا کی کل آبادی کے محض 4 فی صد پر مشتمل اس ملک کا عسکری یا جنگی بجٹ دنیا بھر کے دفاعی بجٹ کا 40 فی صد ہے۔ دنیا کی اس وحشی قوم نے جو معلوم تاریخ میں انسانیت کی سب سے بڑی قاتل ہے۔ 14 لاکھ 45 ہزار ''سورما'' پال رکھے ہیں جو دنیا کے 7 میں سے 6 براعظموں میں پھیلے

**افغانستان اور عراق کی جنگوں میں خرچ کیے گئے 10 کھرب ڈالر اس کے کسی کام نہیں آئے بلکہ الٹا اس کے لیے وبال جان بن چکے ہیں۔ جس فضائی قوت پر اسے بہت زیادہ ناز اور بھروسہ تھا اس کا حال یہ ہے کہ صرف افغانستان میں گزشتہ 8 سالوں میں مجاہدین نے امریکہ اور اس کے اتحادیوں کے کم از کم 63 ہیلی کاپٹر اور 17 دوسرے جہاز مار گرائے۔ جبکہ گرائے جانے والے ڈرون طیاروں کی تعداد بھی درجنوں میں ہے۔**

ہوئے ہیں۔جبکہ 12 لاکھ نیشنل گارڈز اس کے علاوہ ہیں جن کو ضرورت کے وقت استعمال کیا جاسکتا ہے۔اوران میں سے4 لاکھ اس وقت فعال ہیں۔8,023 ٹینکوں، 23,661 بکتر بند گاڑیوں،10,646 جنگی جہازوں، 5,772 ہیلی کاپٹر اور190 بحری جنگی جہازوں پر مشتمل دنیا کی سب سے بڑی عسکری قوت امریکہ اپنے تمام تر کبر ونخوت کے ساتھ اپنے ہمراہ دنیا بھر کی فوجوں کو لیے2001ء میں جب30 سالہ جنگ سے تباہ حال افغانستان میں پر پل پڑا تھا تو اس وقت دنیا تھر تھر کانپ رہی تھی کہ کہیں ہمارا بھی 'تورابورا' نہ بن جائے۔2001ء میں کون جانتا تھا کہ دنیا کو پتھر کے زمانے میں دھکیل دینے کی دھمکیاں دینے والا امریکہ سنگلاخ پہاڑوں کی اس سرزمین میں اس قدر بری طرح الجھ جائے گا کہ 8 سال تک ڈالروں اور بارود کی بارش برسانے کے باوجود واپسی کا محفوظ راستہ تک پانے سے قاصر ہے۔

ان آٹھ سالوں میں امریکہ اوراس کے حواریوں نے کوئی جنگی حربہ اور ہتھیار ایسا نہیں چھوڑا جو نہتے افغانوں پر آزمایا نہ گیا ہو۔تہذیب کے ان جھوٹے علمبرداروں کی وحشت ودرندگی کی مکمل داستان تو شاید کبھی تاریخ کا حصّہ بنے لیکن اس کی چند سرخیاں ہی رونگٹے کھڑے کر دینے والی ہیں۔جنگ کے پہلے6 ماہ میں صلیبی اتحادیوں نے افغانستان کی سرزمین پر20,000 سے زاید میزائل اور بم برسائے،جن میں جوہری مواد سے لیس ڈیزی کٹر بموں سے لے کر5000 پونڈ تک وزنی بنکر بسٹر اور کلسٹر بموں کے علاوہ کروز میزائل بھی شامل ہیں۔ان وحشیانہ بم باریوں میں لاکھوں مسلمان شہید ہوئے۔صلیب کے یہ پجاری اپنے پیش رووں کی مانند اپنے انجام سے غافل تھے لیکن اللہ تو ان کے اعمال اور اہل ایمان کے صبر سے واقف ہے اوراس کا فرمان ہے ان بطش ربک لشدید'' بے شک تیرے رب کی پکڑ بہت سخت ہے''(سورہ البروج:12)

چنانچہ صلیبی اتحاد بھی اللہ رب العزت کی پکڑ میں آ گیا۔اس کی ساری کی ساری ٹیکنالوجی،جنگی سامان حرب اور مقامی وسائل دھرے کے دھرے رہ گئے۔صلیبی اتحاد چوہوں کی مانند افغانستان کے چوہے دان میں پھنس کر رہ گیا ہے۔نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن کے مصداق اللہ کے شیروں کے شکنجے میں پھنسا طاغوت عصر امریکہ شدت تکلیف وغضب سے کبھی چنگھاڑتا ہے تو کبھی اپنی سونڈ زمین پر پٹختا ہے۔مالی سال2011 کے لیے امریکی کانگریس میں پیش کیا جانے والا بجٹ ایسی ہی ایک چنگھاڑ ہے۔اس بجٹ میں دفاع کے لیے708 ارب ڈالر تجویز کیے گئے ہیں۔جن میں سے کم از کم200 ارب ڈالر براہ راست عراق اور افغانستان کی جنگوں پر خرچ ہوں گے۔علاوہ ازیں اس بجٹ میں اہم بات یہ ہے کہ ڈرون طیاروں کے آپریشن کو75 فیصد تک بڑھانے کے لیے وسائل مختص کیے گئے ہیں۔فی الوقت امریکی افواج کے پاس بغیر پائلٹ طیاروں کے37 Orbit ہیں۔جبکہ ایک Orbit میں4 ڈرون شامل ہوتے ہیں۔مجوزہ بجٹ میں ان orbits کو65 تک بڑھانے کا عندیہ دیا گیا ہے۔امریکی فوجی سربراہ مائیک مولن کے مطابق انٹیلی جنس کی بنیاد پر کارروائیاں کرنے کے لیے ڈرون طیارے ہمارا ایک موثر ہتھیار ہیں۔

بغیر پائلٹ ڈرون طیاروں کے استعمال اوران کی استعدادکار میں اضافے کا یہ امریکی اعلان دراصل اس بات کا اعتراف ہے کہ ان کے تمام ہتھیار اور حربے اس جنگ میں ناکام ہو گئے ہیں اوران کا تمام تر انحصار ڈرون حملوں پر رہ گیا ہے۔یہی وجہ ہے کہ گزشتہ دو ماہ سے شمالی وجنوبی وزیرستان میں بھی صلیبی ڈرون طیاروں کے ذریعے میزائلوں کی بارش کی جارہی ہے۔2010 کے آغاز سے لے کر اب تک کم وبیش50 میزائل حملے ڈرون کے ذریعے کیے جاچکے ہیں اور آئے روز مزید حملے بھی جاری ہیں۔لیکن کیا یہ ڈرون حملے امریکہ کو اس تباہی اور ذلت کے مہیب سمندر میں غرق ہونے سے بچاسکیں گے جو اللہ قادر مطلق کی سخت پکڑ کی بدولت اس کا مقدر بن چکا ہے؟

قرائن بتاتے ہیں کہ طاقت کے نشے میں چور،کمزور قوموں پر ظلم ڈھانے والا امریکہ اب اللہ کی پکڑ میں آچکا ہے اور وہ پکڑ تو ایسی سخت ہے کہ ڈرون حملے تو کجا پوری کائنات کی تمام طاقتیں مل کر بھی کسی ظالم کو اس پکڑ سے نہیں بچاسکتیں۔گرفتِ الٰہی کی علامات کچھ یوں ہیں کہ سپر پاور ہونے کی دعوے دار دنیا کی اس مغرور اور متکبر قوم کا سیاسی،معاشی وعسکری ہر طرح سے جنازہ نکل چکا ہے۔امریکی معیشت تباہی کے اس دہانے پر پہنچ چکی ہے کہ ایک امریکی ماہر معیشت کے بقول عنقریب وہ وقت آنے والا ہے کہ جب کوئی امریکہ کو قرض دینے پر بھی تیار نہیں ہوگا جبکہ ریزرو کے نام کی کوئی چیز پہلے ہی نہیں بچی۔

2011 کا مجوزہ بجٹ مسلسل تیسرا بجٹ ہے جو1 ٹریلین ڈالر(یعنی10 کھرب ڈالر)سے زاید خسارے کے ساتھ پیش کیا گیا۔2011 کا متوقع بجٹ خسارہ تقریباً13 کھرب ڈالر اور2010 اور2009 کا بجٹ خسارہ بالترتیب16 کھرب ڈالر اور15 کھرب ڈالر تھا۔امریکہ کا قومی قرض120 کھرب ڈالر تک پہنچ چکا ہے اوراس معاشی بدحالی کے نتیجے میں بے روزگاری کا ایک سیلاب امڈ آیا ہے اور بے روزگاری کی شرح تقریباً10 فیصد تک پہنچ چکی ہے۔بنکوں کے قرض ادا نہ کر سکنے کی وجہ سے3 لاکھ سے زاید امریکی خاندان بے گھر ہوکر پناہ گزینوں کی مانند کیمپوں اور خیموں میں رہنے پر مجبور ہیں۔

دوسری جانب عسکری لحاظ سے بھی امریکہ نہ صرف شکست سے دوچار ہے بلکہ زوال کا شکار بھی ہورہا ہے۔افغانستان اور عراق کی جنگوں میں خرچ کیے گئے10 کھرب ڈالر اس کے کسی کام نہیں آئے بلکہ الٹا اس کے لیے وبال جان بن چکے ہیں۔جس فضائی قوت پر اسے بہت زیادہ ناز اور بھروسہ تھا اس کا حال یہ ہے کہ صرف افغانستان میں گزشتہ8 سالوں میں مجاہدین نے امریکہ اوراس کے اتحادیوں کے کم از کم63 ہیلی کاپٹر اور17 دوسرے جہاز مار گرائے۔جبکہ گرائے جانے والے ڈرون طیاروں کی تعداد بھی درجنوں میں ہے۔افغانستان میں مارے جانے والے امریکہ،اتحادیوں اور افغان فوجیوں کی تعداد لگ بھگ40 ہزار ہے،یہ الگ بات ہے کہ وہ حقیقت سے نظریں چراتے ہوئے اس تعداد کو تسلیم نہیں کرتے۔اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ روبہ زوال امریکہ اور اُس کے حواریوں کی اس بدترین شکست کے منظرنامے کو محض ڈرون حملوں کے ذریعے بدلا جاسکتا ہے اور ڈرون طیارے امریکہ کے لیے فتح کی علامت بن سکتے ہیں تو اُسے اس خیالی دنیا سے باہر آنا چاہیے۔پس نوشتہ دیوار بہت واضح ہے کہ امریکہ بہت جلد شکست خوردگی کے عالم میں سوویت یونین کی مانند ریزہ ریزہ ہوکر تاریخ کے اوراق میں تحلیل ہوجائے گا۔ان شاءاللہ

☆☆☆☆☆

# امریکہ کا انجام! ویت نام اور افغانستان

انور یوسف

اگر ہم 1973 کے ویت نام اور 2010 کے افغانستان کو سامنے رکھ کر دیکھیں تو دونوں میں کوئی خاص فرق نظر نہیں آئے گا۔ ویسے ہی بیانات اور عوام کی وہی نفرتیں۔ لوگوں کے وہی احساسات اور امریکی فوجیوں کی وہی حالتیں۔ ویسے ہی دورانِ جنگ ایک امریکی صدر کی انتخابات میں شکست اور آج کے حالات بھی اسی طرح کے۔ جنگ کا انجام بھی وہی نظر آرہا ہے اور عرصہ بھی تقریباً اتنا ہی ہے۔

یادش بخیر ویت نام میں امریکی فوجیں باقاعدگی سے 1962 میں آنا شروع ہوئیں۔ 1963 تک 25 ہزار امریکی فوجی آچکے تھے۔ 1964 میں یہ تعداد 60 ہزار ہوگئی۔ ویت نام کے گوریلوں نے امریکی فوجیوں پر حملے شروع کردیے۔ 7 فروری 1965 کو ان گوریلوں نے ایک بڑا حملہ کیا جس میں امریکہ کے 36 فوجی مارے گئے۔ اس حملے کے بعد امریکی صدر جانسن نے ویت نام میں اپنی فوجیں مزید بڑھا دیں۔ اپریل 1965 تک یہ فوجیں 5 لاکھ 43 ہزار 400 ہوگئیں۔ جنوبی ویت نام فوجی چھاؤنی میں تبدیل ہوگیا۔ ساحل اور ایئر پورٹ امریکی کنٹرول میں چلے گئے۔ تمام بڑے شہروں کے حساس علاقے امریکیوں نے اپنے قبضے میں لے لیے۔ محسوس ہوتا تھا کہ اب امریکہ ویت نام سے نہیں جائے گا لیکن ویت نامیوں نے چھاپہ مار کارروائیوں کے ذریعے امریکیوں کو ناکوں چنے چبوا دیے۔ ویت نام میں امریکی جانی و مالی نقصانات اس سطح پر پہنچ گئے کہ امریکی صدر جانسن امریکیوں میں غیر مقبول ہوگیا اور 1969 کے الیکشن میں شامل ہونے سے انکار کردیا جس کے نتیجے میں رچرڈ نکسن امریکہ کا صدر منتخب ہوگیا۔

نکسن نے اقتدار سنبھالا تو دو راستے تھے۔ وہ ویت نام سے اپنی فوجیں واپس بلوا لے یا پھر جنگ جاری رکھے۔ پہلے راستے کے انتخاب میں امریکہ کی جگ ہنسائی کا خوف تھا جبکہ دوسرے کے انتخاب پر مزید نقصان کا اندیشہ تھا۔ نکسن نے دوسرے راستے کا انتخاب کیا۔ اس نے ویت نام میں اپنی فوج بڑھا دی اور بارود پھینکنے کی مقدار میں اضافہ کردیا۔ جس کے نتیجے میں شمالی ویت نام کے دو شہروں ہنوئی اور ہائی فونگ پر 11 دنوں میں ایک لاکھ بم گرائے گئے جو دنیا کی تاریخ میں بموں کی سب سے بڑی تعداد تھی لیکن جس دن بموں کی یہ بارش کی گئی، اسی روز ویت نامیوں نے چھاپہ مار کارروائیوں کا نیا سلسلہ شروع کردیا۔ یہ وہ دن تھا جب دنیا جان گئی کہ امریکہ ویت نام کی جنگ ہار چکا ہے۔ رچرڈ نکسن بھی اس حقیقت سے واقف ہوگیا۔ لہٰذا 27 جنوری 1973 کو ہار مان لی اور ویت نام سے فوجیں نکالنے کا اعلان کردیا۔ ویت نام سے امریکی فوجوں کا انخلا بہت عبرت ناک تھا۔ دنیا نے امریکی فوجیوں کو ہیلی کاپٹروں سے لٹک کر بھاگتے ہوئے دیکھا۔ اس جنگ میں 60 ہزار امریکی فوجی مارے گئے، 3 لاکھ زخمی ہوئے اور ایک لاکھ کے لگ بھگ لاپتا ہوگئے۔ 7 لاکھ فوجی نفسیاتی مریض بن گئے، جن میں سے ایک لاکھ نے ذہنی دباؤ میں آکر خودکشی کرلی۔ ان دنوں امریکہ میں ان تمام خاندانوں (جن کے افراد ویت نام میں جنگ لڑتے رہے تھے) کو خصوصی ہدایات دی گئیں کہ وہ ان افراد کو اکیلا نہ چھوڑیں اور ان کے قریب ایسی کوئی چیز نہ رہنے دیں جس کے ذریعے وہ خودکشی کرسکیں۔ اس جنگ کے آخر میں صدر نکسن نے کہا تھا ''دنیا کی کوئی فوج کسی فوج کو شکست دے سکتی ہے لیکن وہ عوام کو زیر نہیں کرسکتی''۔

اب آتے ہیں افغانستان کی طرف۔ نائن الیون کے بعد 13 ستمبر 2001 کو امریکہ نے طالبان سے القاعدہ کے خاتمے اور اسامہ بن لادن کو امریکہ کے حوالے کرنے کا مطالبہ کیا۔ انکار پر 14 ستمبر کو افغانستان پر خونیں یلغار کے لیے 7 ہزار مختلف افراد کو ایف بی آئی میں بھرتی کیا۔ 7 اکتوبر 2001 کو افغانستان پر حملہ کردیا گیا۔ طالبان شہروں سے نکل کر پہاڑوں پر چلے گئے اور وہیں سے گوریلا جنگ کا آغاز کردیا۔ اب کوئی دن نہیں گزرتا جب نیٹو افواج پر حملے نہ ہوتے ہوں۔ طالبان کے ایک ایک حملے میں درجنوں امریکی مر رہے ہیں۔ کل کی خبر ہے ''صوبہ کنڑ میں امریکی فوج پر حملے کرکے 14 اتحادیوں کو ہلاک کردیا گیا''۔

جس طرح ویت نام میں امریکی فوجیوں پر حملے ہوتے، وہ بے بس ہوجاتے اور پھر غصّے کے عالم میں عام لوگوں کو مارنے لگتے تھے بعینہٖ جب امریکی و اتحادی افواج طالبان کو کسی بھی طریقے سے ختم نہ کرسکیں تو امریکی و نیٹو افواج کے کمانڈر بوکھلا گئے۔ بوکھلاہٹ کے عالم میں افغان عوام پر ہی اندھادھند بمباری شروع کردی۔ حتیٰ کہ شادی بیاہ اور دیگر تقریبات پر بمباری کی گئی اور شہید ہونے والوں کے جنازوں تک پر میزائل برسائے گئے۔ دو دن قبل بھی امریکی طیاروں کی وحشیانہ بمباری سے 150 کے قریب افغان شہری شہید ہوئے۔

میرے سامنے کئی تصاویر پڑی ہیں، ایک تصویر میں افغانستان سے اپنے ملک لوٹنے والا ایک فوجی بھی احتجاجی مظاہرے میں شامل دکھایا گیا ہے۔ دوسری میں امریکی فوجی اپنے ساتھیوں کی لاشیں وطن پہنچنے پر بے اختیار رو رہا ہے اور افغانستان جانے سے صاف انکار کررہا ہے۔ جس طرح ویت نام میں امریکی فوجیوں کو اتنی مار پڑی کہ وہ ایک عرصے تک ذہنی اور نفسیاتی ہسپتالوں میں علاج کرواتے رہے اسی طرح طالبان کے تابڑتوڑ حملوں نے امریکی فوجیوں کو ذہنی اور نفسیاتی مریض بنا دیا ہے۔ امریکی فوج کے نگرانوں کا کہنا ہے افغانستان سے واپس آنے والے فوجیوں میں ''دماغی بیماری'' کی وبا پھیل چکی ہے۔ ان فوجی اور آرمی نیشنل کے اہل کاروں میں سے 38 فیصد دماغی اور نفسیاتی امراض میں مبتلا ہیں۔ یہ بیمار فوجی نسیان کے مرض میں مبتلا ہو رہے ہیں۔ ان کے چلنے پھرنے کا طریقہ بتاتا ہے کہ وہ ہوش و حواس سے بے گانہ ہو رہے ہیں۔

(بقیہ صفحہ ۔۔۔ پر)

# کارٹونسٹ کی موت پر یورپ کی خاموشی

پروفیسر متین الرحمان

ڈنمارک کا کارٹونسٹ کرٹ ویسٹر گارڈ پراسرار حالات میں اپنے انجام کو پہنچا۔ یہ وہی کارٹونسٹ تھا جس نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کارٹون بنائے تھے اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت کا مرتکب ہوا تھا۔ وہ خود اور وہ اخبار جس نے یہ کارٹون شائع کیے تھے، پوری دنیا کے مسلمانوں کے شدید احتجاج کے باوجود اپنے کیے پر نادم نہیں تھے۔ تمام ہی مسلم ممالک میں کروڑوں مسلمانوں کے احتجاج کا ان پر اور نہ ان کی حکومت پر کوئی اثر ہوا۔ پوری مسلم دنیا سے اُسے انتقامی پیغامات بھی موصول ہوئے، جواباً حکومت نے اُس کے لیے سخت حفاظتی انتظامات کیے، مگر اُسے احتیاط کا مشورہ نہیں دیا۔

بالآخر پراسرار حالات میں آتش زنی کے ایک واقعے میں جل کر اس کارٹونسٹ کی ہلاکت ہوگئی۔ سعودی عرب کے ایک عربی اخبار نے پچھلے دنوں اپنی ایک تحقیقی خبر میں اس واقعے کا انکشاف کرتے ہوئے دعویٰ کیا ہے کہ ڈنمارک کے حکام اپنی سی کوشش کر رہے ہیں کہ اس خبر کو خفیہ رکھا جائے کیونکہ تاحال انہیں اس بات کا سراغ نہیں ملا ہے کہ وہ آگ کیوں کر لگی، جس میں اہانت رسول کا مرتکب کارٹونسٹ جل کر خاک ہو گیا۔ یہ آگ کیسے بھڑکی اور یہ صرف اس کمرے تک ہی کیوں محدود رہی، جس میں کارٹونسٹ موجود تھا۔

ابتدائی تحقیقات کے مطابق اہانت رسول کے مرتکب اس کارٹونسٹ کو مکمل حفاظتی انتظامات کے ساتھ ایک کمرہ دیا گیا تھا، اسے پوری دنیا کے مسلمانوں کی طرف سے جان سے مار ڈالنے کی دھمکیاں وصول ہوئی تھیں۔ ان دھمکیوں کا پس منظر یہ تھا کہ نہ صرف یہ اہانت آمیز کارٹون صرف ایک اخبار میں ایک مرتبہ شائع ہوئے بلکہ ان کو پورے یورپ کے اخبارات نے بار بار شائع کر کے مسلمانوں کو مشتعل کیا تھا اور اس طرح پورے یورپ نے اپنی اسلام دشمنی پر مہرِ تصدیق ثبت کی۔ فروری 2008 میں تین عرب باشندوں کی گرفتاری اس الزام کے تحت عمل میں آئی کہ وہ کرٹ کے قتل کی ایک سازش میں ملوث تھے۔ ایک صومالی شہری کو اس الزام کے تحت گرفتار کیا گیا تھا کہ اس نے کرٹ کو چاقو گھونپ کر مار ڈالنے کی کوشش کی تھی لیکن کرٹ کے مکان پر متعین پہرہ داروں نے بروقت کارروائی کر کے اتفاقی طور پر اسے بچالیا۔

یہ امر قابل ذکر ہے کہ سب سے پہلے یہ اہانت آمیز خاکے ڈنمارک کے اخبار جی لینڈ پوسٹن میں شائع ہوئے تھے اور اسی اخبار سے یہ خاکے دوسرے متعدد اخبارات مین شائع ہوئے اور کچھ اخبارات نے یہ خاکے ایک سال بعد پھر شائع کیے۔ مسلم دنیا میں ان خاکوں کی اشاعت پر شدید احتجاج ہوا۔

عرب اخبار کی تحقیقی رپورٹ کے مطابق متنازعہ کارٹونسٹ کی جل کر ہلاکت کا واقعہ کچھ روز قبل رونما ہوا۔ اطلاع کے مطابق اس پراسرار آتش زنی سے ویسٹر گارڈ بری طرح زخمی ہوا اور موقع پر ہی ہلاک ہو گیا لیکن عالمی صلیبی ذرائع ابلاغ اس بارے میں پراسرار طور پر بالکل خاموش ہیں اور کسی اخبار نے اہانت رسول کے مرتکب کارٹونسٹ کی اس عبرت ناک موت کی خبر شائع نہیں کی۔ سعودی اخبار کی اطلاع کے مطابق اس واقعے کے عینی گواہ بھی موجود ہیں، جنہوں نے اس عبرک ناک واقعے کی تصدیق کی ہے۔ ڈنمارک کے حکام اب تک اس حادثے کی توجیہ سے قاصر ہیں اور انہیں اس واقعے اور آتش زنی کے کسی سبب کا سراغ نہیں ملا ہے۔ تاہم انہوں نے یہ مفروضہ ذہن میں رکھتے ہوئے تحقیقات کا آغاز کیا ہے کہ اہانت رسول کے مرتکب کارٹونسٹ کو ہلاک کرنے کی کوئی بیرونی سازش بھی ہوسکتی ہے، جو کامیاب ہوئی۔

کل بارہ افراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت کے اس قبیح عمل میں شریک تھے، لیکن کرٹ کے سوا باقی تمام افراد عوام الناس کے غیظ و غضب سے بچنے کے لیے اپنی شناخت گم کر کے زیر زمین چلے گئے۔ صرف کرٹ ہی نے برسرزمین رہنے کا فیصلہ کیا تھا۔ مسلمانون کے غم و غصّے کے باجود کرٹ نے متعدد بار سرعام اس صورت حال پر کسی تاسف کا اظہار نہیں کیا، بلکہ یہ کہا کہ جو کچھ میں نے کیا اس پر مجھے کسی قسم کی شرمندگی نہیں ہے۔ بالآخر اس اظہار سرکشی پر اللہ کے عذاب نے اسے آگھیرا اور نارِ جہنّم نے اس کے کمرے کو تمام تر احتیاطی تدابیر کے باوجود جلا کر خاک کر دیا اور کرٹ کسی بیرونی انسانی مدد کے پہنچنے سے پہلے ہی جہنّم واصل ہوا۔ فاعتبروا یا اولی الابصار

☆☆☆☆☆

## تحریک طالبان حلقہ محسود کے علاقے وضیستان میں ہونے والی چند کارروائیاں......ایک نظر میں!!!

۲۶ محرم: مائن کی کارروائی میں ایک ڈاٹسن تباہ اور دوسری بڑی گاڑی کھائی میں جا گری۔ تقریباً ۴۵ فوجی مرے۔

۵ صفر: سنائپر کی کارروائی میں ایک فوجی افسر مرا۔

۱۸ صفر: بی ایم کی ایک کارروائی۔ نقصان کا پتہ نہیں چلا۔

۲۰ صفر: سنائپر کی کارروائی میں ۴ فوجی مردار۔

۲۵ صفر: مائن کی کارروائی میں فوجی اعداد وشمار کے مطابق ۷ اور عوام کے مطابق ۱۲ فوجی مردار ہوئے۔

۲۹ صفر: بی ایم کی دو کارروائیاں۔ نقصان کا پتہ نہیں چلا۔

# آپریشن مشترک کا بھانڈا پھوٹ گیا

آصف جیلانی

تقریباً چار ہفتے قبل امریکہ، برطانیہ اور کینیڈا کی 15 ہزار فوج نے صوبہ ہلمند میں ''طالبان کے گڑھ'' مرجہ پر جس دھوم دھڑ کے سے ''آپریشن مشترک'' شروع کیا تھا اس کا اب بھانڈا پھوٹ گیا ہے۔ اب یہ انکشاف ہوا ہے کہ امریکی فوجوں نے افغانستان میں اپنی فوجی ناکامیوں پر پردہ ڈالنے اور امریکی رائے عامہ کو دھوکا دینے کے لیے ہلمند میں مرجہ میں طالبان کے گڑھ کو فتح کرنے کا یہ ڈھونگ رچایا تھا۔ امریکی نیشنل سیکورٹی پالیسی کے ماہر اور ممتاز فوجی تاریخ دان گیرتھ پورٹر نے ایشیا ٹائمز میں یہ انکشاف کیا ہے کہ ہلمند صوبے میں مرجہ نام کا کوئی شہر نہیں جس کے بارے میں امریکی فوجوں اور امریکی میڈیا نے دعویٰ کیا تھا کہ مرجہ 80 ہزار سے ایک لاکھ نفوس کی آبادی والا شہر ہے اور طالبان کے اس مضبوط گڑھ کی فتح افغانستان میں طالبان کے خلاف جنگ میں ایک اہم تاریخی موڑ ہے۔ اب امریکی فوجی حکام نے بھی اپنا نام ظاہر کیے بغیر یہ اعتراف کیا ہے کہ ہلمند میں مرجہ نہ تو کوئی شہر ہے اور نہ قصبہ، بلکہ یہ ایک دیہی علاقہ ہے جہاں کاشت کاروں کے گنے چنے مکانات ہیں۔ بین الاقوامی ترقیات کے لیے آب پاشی کے شعبے میں کام کرنے والی امریکی ایجنسی کے ایک ماہر رچرڈ اسکاٹ' جو 2005 تک اس علاقے میں کام کرتا رہا ہے، کہتا ہے کہ خالص زرعی علاقہ ہے جو 125 مربع میل پر پھیلا ہوا ہے جہاں کئی دیہات ہیں۔ اس علاقے میں مرجہ کی اہمیت وہاں ایک مسجد اور بازار کی وجہ سے ہے۔ خود افغانستان میں لوگوں نے پہلی بار طالبان کے مضبوط گڑھ کی حیثیت سے مرجہ کا نام 2 فروری کو سنا جب امریکی فوج کے کمانڈروں نے دعویٰ کیا کہ 80 ہزار کی آبادی کے شہر مرجہ پر چار سو سے لے کر ایک ہزار تک طالبان سیاہ مورچہ بند ہیں جن سے امریکی اور نیٹو کی افواج کی گھمسان کی لڑائی ہوگی۔ اس کے بعد امریکی اور برطانوی اخبارات نے مزید مبالغہ سے کام لیا اور مرجہ کو طالبان کے زیر کنٹرول ایک اہم شہر قرار دیا اور آبادی ایک لاکھ 25 ہزار بتائی۔ 12 فروری کو جب ''آپریشن مشترک'' شروع ہوا تو امریکی فوج کے ترجمان نے مرجہ کو ایک بڑا شہر قرار دیا اور دو دن کے بعد دعویٰ کیا کہ مرجہ شہر کے بیشتر علاقے پر امریکی فوجوں نے قبضہ کر لیا ہے۔ اس دوران امریکی میڈیا نے مرجہ کو 80 مربع میل میں پھیلا ہوا شہر قرار دیا جس میں ان کے کہنے کے مطابق تین بڑے بازار ہیں۔ افغانستان میں نیٹو افواج کے امریکی اعلیٰ کمانڈر جنرل میک کرسٹل نے بھی یہ تاثر دیا کہ آپریشن مشترک کا تمام تر زور طالبان کے گڑھ مرجہ پر تھا۔ اب یہ بھانڈا پھوٹ گیا ہے کہ امریکی فوجوں نے ایک فرضی شہر کو طالبان کا گڑھ قرار دے کر امریکی رائے عامہ پر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ انہیں افغانستان میں طالبان کے خلاف جنگ میں فتح حاصل ہو رہی ہے۔ دفاعی امور کی امریکی ممتاز صحافی سارہ فلاونڈر نے اس ہفتہ کے اوائل میں اعتراف کیا ہے کہ مرجہ کی جنگ دراصل عوامی رابطے کی مہم کا ایک حصّہ تھی اور اس کا مقصد امریکی عوام کو یہ باور کرانا تھا کہ افغانستان کی جنگ جیتی جا سکتی ہے اور اس تاثر کو رد کرنا تھا کہ امریکہ افغانستان کی جنگ نہیں جیت سکتا جس میں اب تک (امریکی میڈیا کے مطابق) ایک ہزار کے قریب امریکی فوجی ہلاک ہو چکے ہیں۔

مرجہ کی فرضی جنگ پر پردہ ڈالنے اور برطانوی فوج کو اس کی کامیابی پر شاباش دینے کے لیے برطانیہ کے وزیر اعظم گورڈن براؤن نے پچھلے دنوں ہلمند کا دورہ کیا تھا اور اُس کے فوراً بعد امریکی وزیر دفاع رابرٹ گیٹس نے گزشتہ پیر کو بڑی عجلت میں کابل کا دورہ کیا۔ اس دورے میں صدر کرزئی اور جنرل میک کرسٹل سے ہنگامی صلاح مشورے کے دوران یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ مرجہ کی فتح کے بعد قندھار پر امریکی اور برطانوی فوج کے ایک بڑے حملے کی تیاری کی جا رہی ہے، لیکن اسی کے ساتھ یہ بھی کہا گیا کہ اس حملے میں ابھی کئی مہینے لگیں گے۔ اسی دوران یہ اعلان کیا گیا کہ صدر اوباما نے افغانستان فتح کرنے کے لیے جو 30 ہزار امریکی بھیجنے کا اعلان کیا تھا اُن میں سے ابھی صرف 6 ہزار فوجی افغانستان پہنچ سکے ہیں۔ دو ہفتہ قبل مرجہ کی چند گنی چنی دکانوں کے بازار میں افغان فوج کا جھنڈا لہرا کر اس ''شہر'' کو فتح کرنے کے اعلان کے بعد کوئی خبر نہیں آئی کہ آپریشن مشترک کا کیا بنا؟ آپریشن مشترک کے آغاز پر یہ بلند و بانگ دعوے کیے گئے تھے کہ یہ آپریشن اپنی نوعیت کا منفرد آپریشن ہے کیونکہ طالبان کے زیر کنٹرول علاقوں پر قبضہ اور وہاں سے طالبان کو کھدیڑنے کے بعد افغان فوج کنٹرول سنبھالے گی اور انتظامیہ قائم کر دی جائے گی۔ ابھی تک یہ واضح نہیں کہ طالبان کے زیر کنٹرول کتنے علاقوں کو خالی کرایا گیا ہے اور کتنے علاقوں میں افغان فوج نے کنٹرول سنبھال لیا ہے، افغان انتظامیہ کی بات تو الگ رہی۔ آپریشن مشترک کے آغاز پر ''اعتدال پسند طالبان'' کے ساتھ مذاکرات اور انہیں اقتدار میں شریک کرنے کی کوششوں کا بھی اعلان کیا گیا تھا۔ مقصد اچھے اور برے طالبان کے درمیان فرق نمایاں کرنا تھا۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سب کے سب ''برے طالبان'' نکلے سوائے حزب اسلامی کے چند گنے چنے عناصر کے، جنہوں نے طالبان کے خلاف جنگ میں افغان فوج کا ساتھ دینے کا وعدہ کیا ہے۔ اس میں اب کوئی شک نہیں رہا کہ افغانستان میں صدر اوباما کے کمانڈروں کی نئی حکمت عملی بے سود اور ناکام ثابت ہوئی ہے اور جلد انہیں افغانستان سے مراجعت کی راہ تلاش کرنی ہوگی۔

**آپریشن مشترک کے آغاز پر ''اعتدال پسند طالبان'' کے ساتھ مذاکرات اور انہیں اقتدار میں شریک کرنے کی کوششوں کا بھی اعلان کیا گیا تھا۔ مقصد اچھے اور برے طالبان کے درمیان فرق نمایاں کرنا تھا۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سب کے سب ''برے طالبان'' نکلے سوائے حزب اسلامی کے چند گنے چنے عناصر کے، جنہوں نے طالبان کے خلاف جنگ میں افغان فوج کا ساتھ دینے کا وعدہ کیا ہے۔**

☆☆☆☆☆

# رنگِ گل اڑا اڑا بوئے گل لٹی لٹی

محترمہ عامرہ احسان

صلیبی جنگ کے ڈھنڈروچی، نقارچی، توپچی بنے، دہشت گردی کے جھوٹے نام پر ہم اب لاہور' کراچی میں ثمرات سمیٹ رہے ہیں۔کیا امریکہ جو دہشت گردی کا جدِ امجد ہے اس کی 50 ریاستوں میں سے کوئی ایک بھی ان منظر ناموں کا عشرِ عشیر بھی پیش کرسکتی ہے جو ہمارے ہاں ہر روز تخلیق ہو رہے ہیں؟

اُدھر امریکہ' قبائل پر ایک وقت میں پانچ ڈرون بھیج کر آبادیوں اور بستیوں کو خون میں لتھیڑ دیتا ہے۔ وہاں نہ میڈیا کی ٹیمیں ہجوم کرتی ہیں نہ لحہ لحہ کی خبر۔ ہر خبر پر نظر اور سبقت لی جانے کی مارا ماری ہوتی ہے نہ ایمبولینس چیختی چلاتی المناک مناظر کے غم کی منظر کشی میں حصّہ ڈالتی ہیں۔ بلکہ ابھی ایک ڈرون حملے کے زخمیوں، لاشوں کو ملبہ ہٹا کر نکالنے کا کام ٹوٹے دلوں اور خونچکاں ہاتھوں سے عوام خود کر رہے ہوتے ہیں تو اگلا ڈرون حملہ انہیں بھی شہادتوں سے ہمکنار کر دیتا ہے۔ تعداد ڈبل ہو جاتی ہے۔ مزید بچے یتیم، عورتیں بیوہ، نوجوان، بوڑھے بلاتخصیص واصل بحق ہو جاتے ہیں۔ یہاں نہ پولیس، نہ ریسکیو ٹیمیں، نہ سرکار، نہ روتی عورتیں، زخمی بچے دکھانے کا اہتمام۔ان علاقوں میں لوگوں نے صرف پاکستان میں پیدا ہونے کا جرم کیا ہے۔حق ان کا ڈرون حملوں اور میزائلوں کے سوا اور کوئی نہیں۔اس علاقے میں صرف وہ ہو رہا ہے جو علامہ اقبالؒ نے ان کی غیرتِ دینی کے علاج کے طور پر طنزاً فرمایا تھا... ملّا کو ان کے کوہ و دمن سے نکال دو۔

لہٰذا ملّا حضرات جہاں جہاں پیدا ہوتے، پلتے بڑھتے، کفر کے سینے پر مونگ دلتے ہیں وہاں اب میزائل، برسٹ مار کر نیا پاکستان تخلیق ہو رہا ہے(ڈرون حملوں پر مکمل ہم آہنگی ہے حکومت پاکستان، امریکہ اور عوام میں) جس میں روشن خیال اسلام، ہوگا (اگر ہوگا!) قرآن وسنت والے اسلام کا وقت لد گیا۔ڈرون حملوں پر ہی بس نہیں۔آئے روز قبائل میں گولیوں سے بھونی گئی لاشیں پڑی ملتی ہیں۔ دہشت گرد مارے گئے ماورائے عدل و قانون!

انگریز کو برصغیر میں قدم جمانے کے لیے اس طبقے سے نجات پانے کے لیے بڑی تکلیف اور رسوائی سے گزرنا پڑا تھا۔علماء کو پھانسیاں دیں، کالے پانی بھیجا(اب بھی بلیک واٹر آیا تو اسی کام کے لیے تھا لیکن ہم نے خود ہی اس کا کام آسان کر رکھا ہے) قید و بند،عقوبت خانوں میں علما کو اذیتوں سے گزارا گیا۔توپوں کے دہانے پر رکھ کر داغا گیا۔اب یہ تمام کام عین ہماری اپنی سرکار، اس کی بندوقیں، اس کے اہلکار، اس کے خفیہ ادارے کر رہے ہیں۔ یہ کام ٹھیکے پر ہو رہا ہے۔ٹھیکیدار، مستری رمزدور حکومت فراہم کرتی ہے۔ڈالر امریکہ فراہم کرتا ہے۔ بلکہ جو کام انگریز بھی نہ کر پایا وہ بھی ہم نے کر ڈالا۔لیکن ذرا ٹھہریئے ان جرائم میں صرف حکومت اور اس کے تمام مقتدر ادارے ہی ملوث نہیں۔

پارلیمنٹ، اپوزیشن، عوام الناس بھی اپنا پورا حصّہ ڈال رہے ہیں۔کہیں زبان و عمل سے اور کہیں اپنی خاموشی، غیر جانبداری (پاکستان لٹتا ہے تو لٹ جائے ہم اس جنگ میں غیر جانبدار ہیں)۔آخر ایسا کیوں ہے کہ ایک ناقابل یقین، حیرت انگیز خبر چھپے اور اخبار کے گوشے میں چپکی بیٹھی رہے۔اس پر کوئی ردعمل، جنبش تک نہ ہو۔ ملاحظہ فرمایئے۔ایک قومی اخبار میں مورخہ 10 مارچ کو شائع ہونیوالی یہ خبر: پاکستانی وزارت داخلہ نے ملک بھر میں قائم امریکی اور برطانوی سفارت خانوں کو نادرا کے کمپیوٹر سمیت تمام موبائل کمپنیوں کا ڈیٹا فراہم کردیا ہے۔ ذرائع نے بتایا کہ نادرا اور موبائل کمپنیوں کے سسٹم کی فراہمی کے بعد ان سفارتخانوں میں تعینات غیر ملکی کسی بھی پاکستانی کے قومی شناختی کارڈ نمبر سے اس کے پورے خاندان، نام اور موبائل سے استعمال ہونے والی تمام سموں کی معلومات سمیت ان کی لوکیشن (محل وقوع) کا بھی پتہ کرسکیں گے، ہم کم از کم یہ جاننے کا حق تو رکھتے ہیں کہ ہمارے کوائف کفر کے ہاتھ اس صلیبی جنگ میں آپ نے کتنے کے بیچے۔دام کتنے لگے؟ یا امریکہ سبھی طرف مُفتا لگا رہا ہے؟ امریکہ وزارت داخلہ کا میکہ ہوگا آپ اپنے کوائف فراہم کردیتے آپ نے کس کی اجازت سے، کس بل، کس آرڈیننس کے تحت انہیں ہماری نجی زندگی میں جھانکنے کی اجازت دی؟ ہماری بہو بیٹیوں کے نام، کوائف تو آپکے ادنیٰ اہلکار جگہ جگہ ہمارے گھروں، تفتیشی اداروں میں بے دھڑک جگالی کرتے رہے۔لیکن اب یہ سب کچھ صلیبیوں کے ہاتھ آپ نے کس کی اجازت سے بیچا؟

پارلیمنٹ کہاں ہے؟ لاکھوں لگا کر کروڑوں اربوں بنا کر، اثاثے ڈکلیئر کرتے وقت یہ بے چارے غریب غربا ارکان پارلیمنٹ کس دن کے لیے منتخب ہوئے تھے؟ جمہوریت کا یہ ڈھونگ جو رچا رکھا ہے ہمیں کیا دے رہا ہے؟ ناکے، دھماکے، بھوک ننگ، ذلت و رسوائی، راز افشانی؟ اس قوم کو کتنا عرصہ مزید الّو بنا کر اپنا الّو سیدھا کیا جائیگا؟

ہر پاکستانی کے کوائف حاصل کر کے اپنے مقاصد پورے کرنے ہم نے ان کے لیے آسان تر کردیئے ہیں۔ دو مہینے سے زائد عرصے سے تحریکی گھرانوں کے اغوا کیے جانیوالے بچوں کو لاپتہ کردیا گیا ہے (جن کے اٹھائے جانے کے بے شمار چشم دید گواہ موجود ہیں) اور ان پر بریگیڈیئروں پر حملے کی فرد جرم عائد کرنے اور کھینچ تان کر جیسے تیسے مزید حادثات میں ملوث کرنے کی سرتوڑ کوشش کی جارہی ہے۔

اگر شواہد موجود تھے تو فوری عدالت میں کیوں نہ پیش کیا گیا۔حافظ قرآن، پاکباز نوجوانوں پر الزامات تھوپ کر گردن زدنی قرار دیں اور اپنے آقاؤں کے سارے جرم دھو ڈالیں؟ کراچی میں بے دردی سے قیمتی علماء کی جانیں لمحوں میں لے لی گئیں۔ یہ تو دہشت گردی نہیں؟ حالانکہ ''پھرتا ہے فلک برسوں تب خاک کے پردے سے انسان نکلتا ہے'' کے

مصداق یہ مفتی حضرات اور علما اوران کا کم عمر پاک باز حافظ بیٹا کس جرم میں مارے گئے؟ یہ ان ایجنڈوں کے راستوں کی چٹانیں تھیں جو اس وقت غیر ملکی سفارتخانوں کے ذریعے پاکستان میں آگے بڑھائے جا رہے ہیں۔ ان چٹانوں کا پاش پاش کیا جانا ضروری تھا۔ اخبارات میں دوسری طرف چھپنے والی زنانہ تصاویر دیکھیے۔ پاکستان کو کس رنگ میں رنگے جانے کا ایجنڈا ہے؟ 10 مارچ کے ایک انگلش اخبار میں چھپنے والی ایک تصویر اگر کیپشن کے بغیر پڑھی جائے تو امریکہ یورپ کی جانی جائے گی لیکن یہ تصویر لاہور کے ایک فائیو سٹار سکول کی جوان لڑکیاں راولپنڈی آرٹس کونسل میں پرفارم فرما رہی ہیں' منی سکرٹ میں ملبوس قطار میں کھڑی برہنہ ٹانگوں اور برہنہ بازوؤں سمیت جسم کی نمائش کرکے شرحِ خواندگی کی شاید خدمت فرما رہی ہیں۔ تصویر میں موجود کوچ جو بانہیں اور باچھیں پھیلائے اس قوم کی بیٹیوں کو پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ اس کی شہریت کا تعین نہیں ہو سکا کس صلیبی دیس کا باشندہ ہے۔ برہنگی کی تعلیم ہی دینا مقصود ہے تو اس کے لیے والدین اتنی فیسیں بھر کر تعلیمی اداروں میں کیوں بھیجیں۔ عالم حیوانات اس تعلیم کے لیے کیا کافی نہیں ہے؟

ہم ایک تیزی سے تباہی کی طرف لپکتی ہوئی تہذیب سے لنڈے کا' اخلاقی گراوٹ کا یہ سامان خرید رہے ہیں جسے استعمال کرنے کے لیے انکے ہاں بھی افراد باقی نہیں بچے۔ فطرت سے جنگ کرکے یہ قومیں اب روبہ زوال اور شکست خوردہ ہے۔ فطرت سے جنگ جیتی نہیں جاسکتی۔ عورت سے اس کی نسوانیت چھین کر اسے نیم مرد بنا دیا اسے بے وقعت کر دیا۔ وہ اپنا حسن اور کشش کھو بیٹھی۔ اس لڑتی جھگڑتی مساواتی حقوق زدہ مخلوق سے دامن چھڑا کر مرد نے مرد کو شریک حیات بنالیا۔

فطرت سے ہر بغاوت کو قانون نے بھی روا قرار دے دیا۔ دنیا بھر کی آبادیاں کم کرواتے خود اپنی آبادیوں سے ہاتھ دھو بیٹھے۔ قوم کو کچھ دینے کے لیے اب نہ وہاں مائیں ہیں (صرف حقوق رسیدہ عورت ہے) نہ بچے۔ گودوں میں صرف بلیاں ہیں یا کتے۔ ایسے میں وہ امت جس کے پاس ان خزاں رسیدہ، منزل نا آشنا اقوام کو دینے کے لیے سبھی کچھ تھا۔ خود اپنی منزل کا نشان گم کر بیٹھی۔ اپنے رہبروں کو گولیوں سے بھوننے، روشنی کا پتہ بتانے والوں کی زندگی کے چراغ گل کرنے کے درپے ہوگئی۔ نتیجہ یہ ہے کہ آج ملک خداداد پاکستان ہمہ نوع آندھیوں کی زد میں ہے۔ علما کی شہادتوں میں کفر نما قوتوں کا پیغام وہی ہے کہ اسلام کی مالا جپنی چھوڑ دو۔ اب ملک میں اخلاقی انارکی کے دروس چلیں گے آرٹس کونسلوں کے جلو میں۔ اگر اسلام چاہئے تو وہ غامدی برانڈ ہوگا۔ ایسا اسلام جس میں سبھی کچھ ہو سوائے اسلامی اقدار و روایات و نظام زندگی۔ اگر تم نے یہ اسلام رد کر دیا آؤ تمہیں ایک اور برانڈ دے رہے ہیں۔ مولانا سعید جلالپوری کو جس جرم کی بھینٹ چڑھا دیا گیا وہ یہی تھا کہ بڑی محنت سے ایجنسیوں نے امریکہ کا پسندیدہ برانڈ، سات پردوں میں چھپا کر تیار کیا تھا جس سے بے شمار علم والے بھی دھوکہ کھانے کو تھے کہ انہوں نے اس چہرے سے نقاب الٹ دیا ایک اسلامی اخبار کے مفصل مضامین کے ذریعے (9–11 مارچ) زید حامد کے ہیرو کو زیرو کرنے کی پاداش میں دھمکیوں کے بعد انہیں خون میں نہلا دیا گیا۔ FIR بھی اسی حوالے سے کٹوائی گئی ہے۔ ختم نبوت پر چند اور پروانے نچھاور ہوگئے۔ خالص اسلام کو ختم کرنے، امریکی برانڈ کو پروان چڑھانے کی اس جنگ نے پاکستان کا سبھی کچھ لوٹ لیا۔ حتیٰ کہ اب تو ہمیں کرزئی بھی منہ چڑانے لگا ہے۔ صحافیوں نے ڈاکٹر عافیہ اور بچوں کے حوالے سے جب سوال کیا تو کرزئی نے ہمیں آئینہ دکھا دیا کہ آپ ہی افراد امریکہ کے حوالے کرتے رہتے ہیں۔ ملک آج اسی آگ میں جل رہا ہے۔ اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے۔ جماعتیں ملک وقوم اور اسلام کو بچانے، اس کی بقا اور سلامتی و ترویج کے لیے بنائی جاتی ہیں۔ جماعت خود مطلوب و مقصود و محبوب بن جائے تو یہ بت بن جایا کرتی ہے۔ آج سبھی اپنے اپنے بت پوج رہے ہیں۔ اسلام کو نقصان پہنچنا گوارا ہے۔ اداروں، جماعتوں کا نقصان گوارا نہیں۔ یہ اسلام سے بھی ایک سنگین مذاق ہے۔

کان لگا کر تاریخ کی پکار سنئے صحابہؓ کا انداز تخاطب میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آج امریکہ کے لیے قربانیاں دیتے ہم حال سے بے حال ہوگئے۔ اسلام کی بقا کی جنگ لڑنے والوں نے اس پکار پر اپنی جان، مال، اولاد، آبادیاں سبھی کچھ لٹوا دیا اور اب وہ سرخرو ہونے کو ہیں خواہ وہ طالبان کا افغانستان ہو یا ہمارے غیور قبائل۔ ادھر ہم امریکہ کی جنگ لڑتے اپنے زخم چاٹ رہے ہیں اب جنوبی پنجاب، کا ترانہ پڑھا جا رہا ہے۔ اللہ اب اس کی خیر کرے۔ ہم کوئی نیا محاذ نہ کھول بیٹھیں! پاکستان اور اسلام لازم وملزوم ہیں۔ دہشت گردی کے فریب سے دامن چھڑا کر پاکستان کی بقا اور تحفظ کے لیے اسلام کی طرف لوٹنا ہوگا۔ ورنہ صوبہ در صوبہ، شہر در شہر اس امریکی عفریت کے بھینٹ چڑھ جائیں گے۔ دہشت گردی کی خونخواری کیا کم ہے کہ صوبائی عصبیت اور لسانیت بھی پر پرزے نکالیں۔

رنگِ گل اڑا اڑا بوئے گل لٹی لٹی
بلبلیں قفس میں ہیں بوم نغمہ بار ہے
کیا عجب دیار ہے
تارِ عنکبوت کے جال ہیں بچھے ہوئے
لومڑی ہے گھات میں شیر کا شکار ہے
کیا عجب دیار ہے!

[یہ مضمون ایک معاصر روزنامے میں شایع ہو چکا ہے]

☆☆☆☆☆

وہ گرامی قدر اصحاب جو پورے یقین اور وثوق کے ساتھ اس نظام کو 'طاغوت' کہتے ہیں مگر حکم بغیر ماانزل اللہ کو 'کفر' کہنے میں بہت زیادہ تامل کرتے ہیں، غور فرمائیں کہ ایسا کر کے کیا وہ اپنی اس اساس ہی کو نہیں فوت کر لیتے جس پر اُن کی دعوت کھڑی ہے؟ اس نظام کو طاغوت ٹھہرائے جانے کی بنیاد اس کا حکم بغیر ماانزل اللہ پر عامل ہونا ہی تو ہے! اس نظام کا اور کون سا جرم ہے جس کی بنیاد پر اس کو طاغوت قرار دے دیا جائے، یہ اگر کفر نہیں تو پھر طاغوت کا لفظ بولنے کا کوئی بھی جواز نہیں رہ جاتا!

# موت کا انتظار

اوریا مقبول جان

ستمبر 1965 کی ایک خبر میری یادداشتوں میں تازہ ہے۔ بھارت کے ایک طیارے نے وزیرآباد کے قریب ایک ٹرین پر بم برسائے جس میں فاطمہ جناح میڈیکل کالج کی ایک طالبہ عابدہ طوسی شہید ہوگئی۔ اگلے دن کے اخبارات میں سب سے بڑی ہیڈ لائن یہی تھی اور اخبارات کے صفحے اس معصوم طالبہ کی تصویروں اور اُس کے والدین، بھائی بہن اور دوستوں کے تاثرات سے بھرے ہوئے تھے۔ پوری قوم ریڈیو پر اُس بچی کے بارے میں خبریں سنتی اور غیض وغضب میں بھارت سے انتقام کے جذبے سے ابلنے لگتی۔ جو مہذب گفتگو کرنے والے تھے ان کا غصہ ان کے چہرے اور جذباتی آواز میں جھلکتا اور جن کی زبان پر گالیاں عام تھیں وہ بے نقط سنانے لگ جاتے۔ یوں لگتا تھا ساری قوم اس مظلوم عابدہ کے بھائی بہن یا ماں باپ ہیں اور وہ اس بہیمانہ تشدد اور عالمی اخلاقیات کی دھجیاں بھی کرنے پر خوف ناک انتقام پر اترے ہوئے ہیں۔ لیکن میری یادداشتوں میں یہ تصویر ایک بار پھر جھلملانے لگ گئی جب میں نے جنوری 2008 میں پمز ہسپتال اسلام آباد میں زیر علاج ایک بچی کو دیکھا۔ نیلی آنکھیں، سنہری بال اور سفید رنگ والی یہ نو دس سال کی لڑکی، وزیرستان کے ایک گاؤں سے آئی تھی۔ میں اُس زمانے میں وزارت صحت میں جائنٹ سیکرٹری تھا۔ اس بچی کے گھر پر ڈرون سے میزائل پھینکا گیا تھا۔ اس کا پورا خاندان اس حملے میں شہید ہوگیا تھا، باپ اور ننھے ننھے بہن بھائی، صرف وہ اور اُس کی ماں زندہ بچ سکیں۔ میرا ایک ڈپٹی سیکرٹری جو اُسی علاقے سے تعلّق رکھتا تھا انسانی ہمدردی میں اس بے آسرا لڑکی کو اسلام آباد کے پمز ہسپتال لے آیا۔ اُسے کچھ ایسے زخم آئے تھے کہ اُس کی کہنی ناکارہ ہوگئی تھی۔ ڈاکٹر عمران سکندر نے مصنوعی کہنی ڈال دی لیکن کچھ ایسے کیمیکل ان بموں میں شامل کیے گئے تھے کہ زخم بھرنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ وہ بچی آج بھی ان زخموں کی بہتری کی امید میں علاج کی اذیت سے گزر رہی ہے۔ لیکن یہ کس قدر بدنصیب بچی ہے کہ میڈیا کی چکا چوند اور کیمروں کی بھرمار کے باوجود نہ اُس کے گھر والوں میں سے شہید ہونے والوں کا کسی کو نام معلوم ہے اور نہ ان کی داستان کسی نے لوگوں تک پہنچائی ہے کہ ڈرون کی صورت موت سے پہلے یہ گھر کس طرح خوشیوں سے بھرا تھا۔ وہاں محبتیں کیسے سمٹ آئی تھیں۔ لیکن میڈیا کو تو کوئی اور کہانی کہنا تھی، کوئی اور زخم دکھانے اور کسی اور کو ظالم ثابت کرنا تھا اور وہ آج تک کر رہا ہے۔ لیکن میڈیا کو شاید اس بات کا ادراک نہیں کہ وزیرآباد میں بھارت کے جہاز سے شہید ہونے والی عابدہ طوسی اور ڈامہ ڈولا میں شہید ہونے والی نسیم بانو جسے امریکی طیارے کے میزائل نے نشانہ بنایا، اسی مملکت خداداد پاکستان میں سانس لیتی تھیں۔ انہیں سولہ کروڑ انسانوں کی بیٹیاں تھی۔ دونوں کو سرحد پار سے دشمن کے طیاروں نے نشانہ بنایا تھا۔ دونوں اسی قوم کی بیٹیاں تھیں جو اپنی سرحد کی حفاظت کی قسم اٹھاتی ہے۔ جس کے سیاست دان، فوجی جوان، افسر، ملازم سب کے سب یہ دعوے کرتے ہیں کہ ہم اس وطن کی جانب میلی آنکھ سے بھی نہیں دیکھنے دیں گے۔

یہ میلی آنکھ سے دیکھنے کا عمل اور سرحدوں کو ذلیل و رسوا کرنے کی واردات 18 جون 2004 میں شروع ہوئی۔ جب اس ملک پر ایک ایسا شخص حکمران تھا جو کہا کرتا تھا کہ وردی میری کھال ہے۔ وانا میں اس ڈرون حملے میں 5 افراد شہید ہوئے۔ 2005 میں دو حملے ہوئے جن میں دس لوگ شہید ہوئے۔ 2006 میں ڈمہ ڈولا کا وہ ڈرون حملہ تھا جو ستر سے زیادہ معصوم بے گناہ بچوں کی جان لے گیا۔ 2007 میں تین حملے ہوئے، 2008 میں عوام کو اقتدار منتقل ہوگیا اور اس مملکت کی سرحدیں کہیں زیادہ بے معنی ہوگئیں۔ اس سال 17 حملے ہوئے۔ [ڈرون حملوں کی یہ تعداد اصل کے مقابلے میں بہت کم ہے، اصل شمار میں ڈیڑھ سو سے زائد حملے اب تک ہو چکے ہیں: ادارہ] لیکن 2009 کا سال تو شاید ہماری غیرت وحمیت اور عزت ووقار کا جنازہ نکالنے کے لیے طلوع ہوا تھا۔ چوالیس حملے ہوئے اور سات سو آٹھ لوگ داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔ ان سات سو آٹھ لوگوں میں پچانوے فیصد عام شہری، عورتیں اور بچے تھے۔ امریکی دعویٰ ہے کہ ہم نے 14 دہشت گرد بھی ہلاک کیے۔ حیرت ہے کہ اس سال پہلا ڈرون حملہ یکم جنوری کو ہوا اور آخری اکتیس دسمبر کو، تاکہ سال کا آغاز اور اختتام اس سرزمین پر جارحیت سے کیا جائے۔ 2010 کا آغاز بھی یکم جنوری کو ڈرون حملے سے کیا گیا اور دو ماہ دس دن یعنی دس مارچ تک 19 ڈرون حملے ہو چکے ہیں۔ یعنی ایک ہفتے میں دو بار اس سرزمین پر رہنے والوں کو بتایا جاتا ہے کہ عزت ووقار اور غیرت وحمیت جس چڑیا کا نام ہے وہ تمہارے اقتدار کے ایوانوں میں کب کی ذلت کی موت مر چکی ہے۔

میں عابدہ طوسی اور وزیرستان میں شہید ہونے والی بچیوں میں مدتوں مماثلت ڈھونڈتا رہا۔ میں سوچتا تھا کہ دونوں پر سرحد پار سے دشمن حملہ آور ہوا تھا۔ دونوں غیر ملکی جارحیت کا شکار ہوئیں تھیں۔ لیکن میری حیرت کا عالم عجیب تھا جب میں نے ٹائمز لندن کی فروری 2009 کی وہ تحقیقاتی رپورٹ دیکھی جس میں لکھا تھا کہ ہم نے گوگل ارتھ سے بلوچستان کے شمسی ایئر پورٹ کی وہ تصویریں حاصل کرلیں ہیں جس میں ڈرون طیارے ہینگروں سے باہر حملہ کرنے کے لیے تیار کھڑے ہیں۔ شمسی کا یہ ایئر پورٹ خاران کے ضلع نوشکی کے نزدیک عرب شیخوں کے شکار کے لیے بنایا گیا تھا۔ میں جب 1984 میں وہاں سیٹلمنٹ ٹریننگ کر رہا تھا تو پورے علاقے کے پہاڑوں پر یہ عبارت تحریر تھی کہ شمسی میں امریکی اڈے بند کرو۔ لیکن اس خوف سے پر نعرے کو حقیقت میں پرویز مشرف نے بدلا۔ پہلے یہاں سے افغانستان پر حملے ہوتے رہے اور پھر اپنے ہی ملک کی سرزمین اس ایئر پورٹ سے اڑنے والے ڈرون طیاروں کی زد میں آکر لہولہان ہونے لگی۔ یہاں تو کوئی سرحد پار سے بھی نہیں آیا تھا۔ عابدہ طوسی کا نسیم بانو سے کیا مقابلہ۔ بھارت کا طیارہ اس ملک کے کسی ہوائی

اڈے سے تو اڑ کر نہیں آیا تھا۔ وہ تو بھارت سے آیا تھا اسی لیے تو ایئر فورس کے طیاروں نے اُس کا پیچھا بھی کیا تھا۔ پاکستان ایئر فورس کی ویب سائٹ پر اس پائلٹ کا نام اور طیارے کی قسم اور سرگودھا کے ایئر بیس کا ذکر بھی موجود ہے۔ لیکن یہاں تو دشمن ہم نے گھر میں بلا کر بٹھا رکھا ہے۔ ایسے میں نہ رگوں میں خون جوش مارتا ہے نہ غیرت وحمیت کا سوال ذہن میں کلبلاتا ہے۔ دشمن کو گھر میں بٹھانے اور اُس کا نہتے شہریوں پر وار کرنے کا یہ زخم پرانا ہے لیکن اسے بار بار کھرچ کھرچ کر تازہ کیا جاتا ہے۔ چند ماہ پہلے بلیک واٹر کے پاکستان میں آنے پر یہ دکھ تازہ ہوا لیکن چودہ مارچ 2010 کو نیو یارک ٹائمز کی اس کہانی نے ان ساری تصویروں کو ذہن میں دوبارہ زندہ کر دیا جو میرے جیسے کاسہ لیس اور غلام صفت حکمرانوں کے ملکوں میں نظر آتی رہیں۔ چلی سے ہنڈراس اور فلپائن سے تھائی لینڈ تک، ہر ملک کے شہریوں نے دیکھی ہیں۔ اخبار کے مطابق امریکی سی آئی اے کے اہم عہدے دار فرلونگ نے پاکستان میں مسلح جانبازوں کا پتہ چلانے اور انہیں قتل کرنے کے لیے ٹھیکے دار فرم میں بھرتی کی ہیں، جو میرے ملک میں ان جگہوں، علاقوں اور گھروں کے بارے میں معلومات اکٹھا کریں گی اور پھر وہ معلومات امریکی آرمی اور خفیہ ایجنسیوں کو فراہم کریں گی۔ یہ ٹھیکے دار بنیادی طور پر امریکی فوج کی پاکستان میں موجودگی اور سرعام دیکھے جانے کے خطرے سے بچنے کے لیے بھرتی کیے گئے ہیں۔ یہ لوگ کون ہیں، کوئی نہیں جانتا اور جان بھی کیسے سکتا ہے۔ امریکی سی آئی اے اپنے مرنے والوں کے نام کا ایک ستارہ دیوار پر نصب کرتی ہے لیکن بہت سے ایسے مردہ ایجنٹ ہوتے ہیں جن کا نام مرنے کے بعد بھی ظاہر نہیں کیا جاتا تاکہ اُس ملک میں ضمیر خریدنے کا سلسلہ جاری رہے۔ ان کے نام کا بے نام ستارہ وہاں لگا دیا جاتا ہے۔

جس ملک میں دشمن گھر میں آ بسے، قاتل ہماری سڑکوں اور چوراہوں پر دندناتا پھرے اور اُسے مرنے مارنے کی ایسی اجازت ہو کہ اُس کے ہاتھوں مرنے والوں کا کوئی نام تک نہ جان سکے۔ ان پیاروں کا انتقام پوری قوم کا انتقام نہ بننے دیا جائے۔ ان کی جاں بحق بیٹیاں کسی اخبار، ریڈیو یا ٹی وی چینل پر عابدہ طوسی نہ بن سکیں۔ جہاں زندہ بچ جانے والے اس بات پر شکر کریں کہ چلو آج کا دن خیریت سے گذرا اور جس قوم کی حالت قصاب کی دکان پر پنجرے میں بند مرغیوں جیسی ہو جائے کہ جب وہ ذبح کرنے کے لیے ایک مرغی نکالے تو باقی اطمینان کا سانس لیں کہ ہم بچ گئے۔ وہاں پنجرہ ایک دن قصاب کے ہاتھوں خالی ضرور ہوتا ہے۔ پتہ نہیں ہم میں سے کس نے کتنے دن اس پنجرے میں موت کا انتظار کرنا ہے!!!

☆☆☆☆☆

## بقیہ: صلیبی غلام، جھوٹ کی مشینیں

بے ہودگی کی انتہاؤں پر پہنچ جانا ان کے ہاں عزت ومرتبہ کی علامت گردانا جاتا ہے اور ظلم وتعدی ان کا دل پسند مشغلہ ہے۔ اب ایسے افراد اُن پاک باز نفوس کے بارے میں زبانِ طعن دراز کریں تو اس پر صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ یہ محض اللہ رب العزت کا حلم ہی ہے جو اُن کے اس طوفان مکر وفریب کو خوب خوب جانتے ہوئے بھی اِنہیں ڈھیل دیے جا رہا ہے۔ لیکن اللہ کی یہ ڈھیلی رسی جس وقت کھینچ لی جاتی ہے تو پھر نہ خزانۂ قارون اُسے مالک الملک کی پکڑ سے بچا سکتا ہے، نہ نمرود کا تکبر وغرور اُسے پیوند خاک ہونے سے بچا سکتا ہے، نہ فرعون کی خودسری اُسے غرقاب ہونے سے محفوظ رکھ سکتی ہے اور نہ ہی امریکہ کی چاکری عذاب الٰہی سے بچاؤ کا سامان فراہم کر سکتی ہے۔

اس تمام منظر نامے میں مجاہدین کے لیے اور اُن سے محبت رکھنے والے طبقات و افراد کے لیے واضح پیغام موجود ہے کہ ذرائع ابلاغ پر آنے والی جہاد مخالف خبروں، تبصروں، تجزیوں اور رپورٹوں پر کان نہ دھریں۔ اس تمام جھوٹی مہم اور کذب وافترا کا مقصد مجاہدین میں اختلاف پیدا کرنے، بے دلی اور مایوسی کو پروان چڑھانے اور دل شکستگی پیدا کرنے کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔ لہٰذا اپنی نگاہیں مسلسل اپنے اہداف پر رکھنی ہوں گی اور ولا يخافون لومة لائـم کے عملی کردار کو نبھاتے ہوئے اپنی پیہم ضربوں کے ذریعے اس طاغوتی نظام کی بنیادوں کو اکھاڑنے پر توجہ مرکوز رکھنی ہوگی۔ یہود ونصاریٰ کی خاطر اپنا سب کچھ وار دینے والوں کے ترکش خالی ہو چکے ہیں۔ ان کے تمام تر زہریلے پروپیگنڈے کے باوجود مجاہدین مخلصین اپنے اپنے محاذوں پر ڈٹے ہوئے ہیں۔ اُن کی نظر تو صرف ایک اللہ پر ہے اور وہی سب سے بڑا دست گیر اور فریاد رس ہے۔ وہ یہود ونصاریٰ کے ان غلاموں سے وہی بات کہتے ہیں جو حضرت عمر فاروقؓ نے ابوسفیانؓ (قبول اسلام سے قبل جب وہ کفر کے سالار تھے) سے غزوہ احد کے دن کہی تھی "اَللّٰہ مَوْلٰنَا وَلَا مَوْلٰی لَکُمْ" (اللہ تعالیٰ ہمارا ولی ومددگار ہے اور تمہارا ولی ومددگار سرے سے کوئی ہے ہی نہیں!!!)۔

پرویز کیانی نے 30 مارچ تک وزیرستان آپریشن ختم کرنے کا اعلان کر دیا ہے۔ اس سے پہلے سوات وملاکنڈ میں بھی آپریشن "ختم" ہو چکا ہے۔ لیکن سوات وملاکنڈ میں مجاہدین عالیشان پوری استقامت سے موجود بھی ہیں اور دن بدن اپنی کارروائیوں میں تیزی بھی لا رہے ہیں۔ جنوبی وزیرستان میں آپریشن جاری رہے یا اپنی موت آپ مر جائے، مجاہدین افواج پاکستان کو وہاں بھی شکار کرتے رہیں گے اور پاکستان بھر میں غیر رسمی امریکی مراکز کو نشانہ بناتے رہیں گے تا آنکہ جھوٹ، ظلم وزیادتی، کذب وافترا اور اللہ سے بغاوت کی بنیاد پر کھڑی اس نظام کی عمارت زمیں بوس نہ ہو جائے اور اللہ کے بندے حتیٰ لا تکون فتنه ويكون الدين كله لله کے الفاظ کو برسر زمین حقیقی روپ دھارتے نہ دیکھ لیں۔

☆☆☆☆☆

ہمارا یہ معرکہ وجود میں ہی آنے کا نہیں جب تک ہم اپنے اُس اصل ہدف کا تعین نہیں کر لیتے جو یہاں طاغوت کا علم اٹھا کر کھڑا ہے یعنی ایسا بہر حال نہیں کہ ہم لوگوں کو بیچ سے ہٹاتے ہٹاتے ہر کسی کو ہی سامنے سے ہٹا دیں اور عملاً کوئی انسانی فریق ہی ہمارے سامنے نہ ہو، جس سے ہمیں یہ جنگ لڑنی ہے، سوائے کچھ تصوراتی اشیا کے مانند 'نظام'، 'قانون' اور 'طرز حیات' وغیرہ جبکہ ہم نظام اور قانون اور طرز حیات کے سرغنوں اور کار پردازوں کو اس جنگ سے الگ کر چکے ہوں۔ جبکہ ہم دیکھتے ہیں کہ علماء قرآن میں وارد اصطلاح 'طاغوت' کی جب تفسیر کرتے ہیں تو اس میں وہ کچھ ذی نفس مخلوقات کا ہی ذکر کرتے ہیں۔ مثلاً شیطان، جو اللہ کو چھوڑ کر اپنی عبادت کی دعوت دیتا ہے حاکم جائر جو اللہ کے قانون کی بجائے اپنا قانون چلاتا ہے، وہ شخص جو علم غیب کا دعویٰ کرتا ہے اور وہ پیشوا جس کی عبادت ہو اور وہ اُس پر راضی ہو، قرآن اور قصص انبیاء کو دیکھیں تو یہاں تو سب کچھ "زندہ اور مکلّف ہستیوں" کے گرد ہی گھومتا ہے۔

# مزاحمت اور تقلید

معروف کالم نگار ہارون الرشید نے اپنے ایک حالیہ کالم میں فرمایا ہے کہ امت مسلمہ کی نجات کے لیے استعمار کی مزاحمت کافی نہیں، امتِ مسلمہ کے عروج کے لیے علم درکار ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ ہماری نجات صرف علم میں ہے۔ مگر ہارون الرشید صاحب کے بقول مسلمان علم کیسے پیدا کریں؟ ہمارے علماء تقلید میں مبتلا ہیں۔ اس سلسلے میں انہوں نے طالبان کا حوالہ دیا ہے اور انہیں فرقہ پرست قرار دیتے ہوئے نرا مقلد قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ طالبان امیر المومنین کی بیعت پر اصرار کرتے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ بیعت کیوں، الیکشن کیوں نہیں؟ طالبان مسواک پر زور دیتے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ مسواک کی جگہ ٹوتھ پیسٹ کیوں نہیں؟ ہارون الرشید صاحب نے مزید فرمایا ہے کہ طالبان ایسے سوالات کا کیا جواب دیں؟ ملّا اپنے ذہن سے نہیں اپنے اساتذہ کے ذہن سے سوچتا ہے، اُس کے لیے فقہ ہی دین ہے اور اُس کا مکتبہ فکر ہی اس کا مذہب ہے۔

ہمارے یہاں ''سقوطِ بغداد'' کا ذکر بہت ہوتا ہے مگر بغداد کا منظر نامہ کم ہی بیان ہوتا ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ تاتاریوں کے زمانے کا بغداد جنرل پرویز مشرف یا جنرل کیانی کا پاکستان نہیں تھا۔ بغداد جنید بغدادیؒ اور منصور حلاج کے علم کا امین تھا۔ صرف بغداد میں اتنی جامعات تھیں کہ آج پورے عالم اسلام میں بھی اتنی جامعات نہیں ہیں۔ کہنے والوں نے کہا ہے کہ اُس زمانے کے ذہین طالب علم کا علم اتنا تھا جتنا علامہ اقبال کا۔ مگر اُس دور کے لوگوں کے علم میں یہ خرابی پیدا ہوگئی تھی کہ وہ اُن کے لیے ''قابل عمل'' نہیں رہ گیا تھا۔ جس وقت تاتاریوں نے بغداد کو تاراج کیا اُس وقت بھی عراق کے طول وعرض میں بڑے بڑے اولیا موجود تھے۔

اس قصے کی ثقاہت کا تو علم نہیں لیکن تذکرہ غوثیہ میں ہے کہ فریدالدین عطار بغداد سے کچھ فاصلے پر غالباً نیشاپور میں موجود تھے۔ تاتاری لشکر نیشاپور کی جانب بڑھا تو عطار نے اپنی خانقاہ میں سامنے رکھا پیالہ الٹ دیا۔ لمحہ بھر میں نیشاپور تاتاری لشکر کی آنکھوں کے سامنے سے اوجھل ہوگیا۔ تاتاری لشکر حیران ہوا اور لوٹ گیا مگر اگلے دن پھر آیا۔ اگلے دن پھر عطار نے خانقاہ میں پیالہ الٹ دیا۔ شہر پھر غائب ہوگیا۔ تیسرے دن پھر یہی ہوتا مگر عطار کو ایسا کرنے سے روک دیا گیا۔ تاتاری لشکر نیشاپور میں داخل ہوا اور تاتاریوں کے ابتدائی حملوں میں جو لوگ شہید ہوئے ان میں عطار بھی شامل تھے۔ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ ایسے ایسے صاحبِ علم اور صاحبِ کرامت لوگوں کی موجودگی بھی بغداد کو تاراج ہونے سے نہ بچا سکی۔ عمل سے محروم علم کی فراوانی کسی کے کام نہ آسکی۔ سوال یہ ہے کہ اس منظر نامے میں مجرد علم اہم ہے یا علم پر عمل سے پیدا ہونے والی مزاحمت؟

بہادر شاہ کی دلّی بھی کوئی مذاق نہیں تھی۔ وہ ایک جانب قلی قطب شاہ سے میر تقی میر اور میر سے غالب تک کی عظیم اردو شاعری کی امین تھی۔ دوسری جانب وہ حضرت مجدد الف ثانیؒ، خواجہ معین الدین چشتیؒ اور شاہ ولی اللہؒ کے بے پناہ علم کی علامت تھی۔ دلّی تاراج ہو رہی تھی تو وہاں کم از کم ایسی سو شخصیات تھیں کہ پورے عالم اسلام میں اُن کا کوئی جواب نہیں تھا۔ ان میں سے ایک شخصیت مولانا ایوب دہلوی بھی تھے جنہیں 'رازیٔ دوراں' کہا گیا ہے۔ مولانا کے علم کا یہ حال تھا کہ کسی نے اُن سے پوچھا کہ سنا ہے آپ مولانا ابوالکلام آزاد کے ساتھ رہے ہیں۔ مولانا نے فرمایا: جی ہاں! آزاد ہمارے جوتے اٹھانے والوں میں شامل تھے۔ مگر دلّی میں علم کی ایسی بہتات بھی اُسے مفتوح ہونے سے نہ بچا سکی۔ اس کی ایک ہی وجہ تھی۔ دلّی کے مبلغ علم اور مبلغ عمل میں ایک فرق تھا۔ دلّی کا علم سو کلو تھا اور عمل ایک کلو۔

اس تناظر میں دیکھا جائے تو افغانستان میں برپا ہونے والا ''مزاحمتی عمل'' کوئی کھیل تماشا نہیں۔ سوویت یونین افغانستان میں داخل ہوا تھا تو کہا جاتا تھا کہ سوویت یونین جہاں جاتا ہے وہاں سے واپس نہیں آتا۔ اور کہنے والے غلط نہیں کہتے تھے۔ سوویت یونین کی تاریخ یہی تھی۔ مگر افغانستان کے مزاحمتی عمل نے سوویت یونین کو ایسا لوٹایا کہ سوویت یونین ہی باقی نہ رہا۔ سوویت یونین کی مزاحمت کرنے والوں کا ''علم'' یقیناً کم ہوگا مگر ان کے علم وعمل میں ہم آہنگی تھی۔ ان کا علم کم تھا مگر کھرا تھا۔ ان کا عمل بھی کم ہوگا مگر وہ بھی کھرا تھا۔ چنانچہ تاریخ بدل کر رہ گئی، صرف سوویت یونین کے حوالے سے نہیں، جہاد کے حوالے سے بھی۔ سوویت یونین کے خلاف مزاحمت سے پہلے جہاد ماضی کی یاد تھی، ماضی کا قصہ تھا اور اس کا ہمارے حال سے کوئی واسطہ نہیں تھا۔ مگر سوویت یونین کی مزاحمت کرنے والوں نے ماضی کو زندہ کر کے اسے زندہ حال بنا دیا۔

**بلاشبہ نیا علم اجتہادی فکر سے پیدا ہوتا ہی، تقلیدِ محض سے نہیں۔ اسلامی تاریخ میں رومیؒ اور غزالیؒ اس کی بڑی مثالیں ہیں۔ برصغیر میں اس کی سب سے نمایاں مثال شاہ ولی اللہؒ ہیں۔ بلاشبہ مسلمانوں کو اجتہادی فکر اور اپنا علم پیدا کرنا چاہیے، لیکن تقلید مسلمانوں کا ایک بڑا اسہارا ہے۔**

امریکا کے خلاف افغانستان میں ہونے والی مزاحمت سوویت یونین کے خلاف ہونے والی مزاحمت سے بڑھ گئی ہے۔ سوویت یونین کے خلاف مزاحمت میں جہاد کرنے والوں کے ساتھ امریکا تھا، یورپ تھا، پاکستان تھا بلکہ سارا عالم اسلام تھا۔ لیکن امریکا کے

خلاف مزاحمت کا کوئی کھلا حامی و مددگار نہیں۔لیکن اس کے باوجود افغانستان میں صرف امریکا ہی نہیں پورے مغرب کو شکست ہوگئی ہے۔ یہ ایسی شکست ہے کہ اس شکست کی خبر کے عام ہونے سے امریکا اور یورپ ہی نہیں عالم اسلام کے حکمران بھی لرز رہے ہیں۔ انہیں خوف ہے کہ مزاحمت کی کامیابی ثابت ہوکر عوام تک پہنچ گئی تو عالم اسلام کی کایا کلپ ہوکر رہ جائے گی۔مگر ہارون الرشید صاحب مزاحمت کا ذکر اس طرح کر رہے ہیں جیسے یہ کچھ بھی نہ ہو۔ بلاشبہ مسلمانوں کو علم کی ضرورت ہے، مگر افغانستان میں ہونے والی مزاحمت ایسی ہے کہ اس نے عالم اسلام کی قلتِ علم کا بھی فرض کفایہ ادا کیا ہے۔

لیکن تقلید کا معاملہ تو رہ ہی گیا۔ ہارون الرشید صاحب نے تقلید کو منفی اور قابل مذمت عمل کے طور پر پیش کیا ہے۔لیکن تقلید اپنی نہاد میں ایک مطلوب اور محمود عمل ہے۔تقلید کا مفہوم لفظ' معنی اور عمل کی صحت کے ساتھ ایک نسل سے دوسری نسل کو منتقلی کا عمل ہے۔ یہ ایک مخصوص دائرے میں معنی کو بار بار دریافت کرنے کی سعی ہے، اور بلاشبہ ہمارے روایتی علما نے یہ کام شاندار انداز میں کر کے دکھایا ہے۔اتنے بہترین انداز میں کہ دوسرے مذاہب کی تاریخ میں اس کی مثال نہیں ملتی۔تقلید کا عمل اُس وقت بھی مطلوب و محمود ہے جب معاشرے میں انتشار برپا ہو اور لوگ ایک معنی کو اس کی مختلف صورتوں میں پہچاننے کی صلاحیت سے محروم ہوگئے ہوں۔

پہلے سے طے شدہ دائرہ کار میں رہ کر علمائے کرام کو اجتہاد کرنا چاہیے۔اسلامی تاریخ میں رومیؒ اور غزالیؒ اس کی بڑی مثالیں ہیں۔ برصغیر میں اس کی سب سے نمایاں مثال شاہ ولی اللہؒ ہیں۔لیکن تقلید مسلمانوں کا ایک بڑا سہارا ہے۔اس سے اور کچھ نہیں تو ہماری مذہبی فکر کی روایت تو قائم و برقرار ہے اور پوری صحت کے ساتھ ایک نسل سے دوسری نسل کو منتقل ہو رہی ہے۔ ہارون الرشید صاحب نے اس سلسلے میں بیعت اور الیکشن کو ایک دوسرے کا متبادل قرار دیا ہے اور مسواک اور ٹوتھ پیسٹ کو ہم معنی بنایا ہے۔لیکن انہیں شاید معلوم نہیں کہ ہماری تاریخ میں معنی اور اس کی صورت یا Form کے درمیان اکثر ایسا گہرا رشتہ پایا جاتا ہے کہ صورت یا Form کے بدلنے سے معنی بھی بدل کر رہ جاتے ہیں۔

ہارون الرشید کی بات کو مان لیا جائے تو کل کوئی اٹھے گا اور کہے گا کہ اصل بات تو ''عبادت'' کرنا ہے چنانچہ نماز تو ''گیان دھیان'' سے بھی ہوسکتی ہی، اس کے لیے رکوع اور سجدے کی کیا ضرورت ہی؟ لیکن ہم جانتے ہیں کہ نماز میں نماز کی روح اور اس کی ادائیگی کا طریقہ دونوں باہم لازم و ملزوم ہیں۔ کچھ ایسا ہی معاملہ مسواک اور بیعت کا بھی ہے۔ بے شک ٹوتھ پیسٹ سے منہ صاف ہوجاتا ہے مگر چونکہ اسے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی استعمال نہیں فرمایا اس لیے اس میں وہ برکت اور تقدیس نہیں ہوسکتی جو مسواک میں ہے۔ ہارون الرشید غور کریں تو بیعت کا معاملہ اس سے بھی بڑا ہے۔

☆☆☆☆☆

## بقیہ: امریکہ کا انجام! ویت نام اور افغانستان

کئی ایک بولنے کی صلاحیت بھی کھو بیٹھے ہیں۔ بیمار فوجیوں کا علاج کرنے والی کمیٹیوں کا کہنا ہے کہ گزشتہ سال افغانستان سے واپس آنے والے 2 ہزار 5 سو فوجی ہسپتالوں میں زیر علاج ہیں۔اس سال کے آخر تک مختلف بیماریوں اور امراض کا شکار فوجیوں کی تعداد پچاس ہزار تک پہنچنے کا امکان ہے۔امریکی ادارہ صحت کے مطابق 2007 میں افغانستان سے واپس آنے والے 121 فوجیوں نے خودکشی کی جبکہ 2 ہزار 4 فوجیوں نے خودکشی کی کوشش کی لیکن انہیں ''انسداد خودکشی تنظیم'' نے بچالیا۔

جس طرح ویت نام جنگ میں امریکہ کو شدید مالی نقصان ہوا تھا، اس طرح اب بھی ہو رہا ہے۔اس خبر نے امریکیوں کے ہوش اڑا دیے ہیں کہ 2009 کے دوران امریکہ کے 45 ہزار مالیاتی ادارے دیوالیہ ہوگئے جن میں سے 6 وہ ادارے بھی ہیں جو سو سال پرانے تھے۔امریکی معیشت مسلسل زوال پذیر ہے۔جس طرح صدر جانسن 7 سال تک ویت نام جنگ لڑتا رہا، اسی طرح صدر بش 8 سال تک افغان جنگ لڑتا رہا لیکن کامیابی حاصل نہ کرسکا۔جس طرح جانسن کے سامنے دو راستے تھے اور اُس نے دوسرے راستے کو اختیار کیا، اسی طرح بش کے پاس بھی دو ہی راستے تھے، بش نے بھی دوسرے ہی کو اختیار کیا اور نتیجے کے طور پر 2008 کے امریکی انتخابات میں بدترین شکست کا سامنا کرنا پڑا۔جس طرح جانسن کے بعد نکسن امریکی صدر بنا تو اُس نے ویت نام میں فوجیں بڑھا دیں، اسی طرح بش کے بعد اوباما صدر بنا تو اُس نے بھی افغانستان میں 30 ہزار مزید تازہ دم امریکی فوجی بھیجنے کا اعلان کردیا۔اب لگتا یہی ہے کہ جس طرح نکسن نے بعد میں مجبور ہوکر فوجیں واپس بلوالیں۔اسی طرح موسم گرما میں ایک فیصلہ کن رن ضرور پڑے گا، جس کی تیاری طالبان اور امریکہ دونوں کر رہے ہیں لیکن بات پھر وہی ہے جس کا اعتراف ویت نام جنگ کے خاتمے پر نکسن نے کیا تھا ''فوج کو تو شکست دی جاسکتی ہے لیکن عوام کو نہیں''۔اور افغانستان میں تو طالبان کی صورت میں افغان عوام ہی یہ جنگ لڑ رہے ہیں۔لیکن ویت نام اور افغانستان کی جنگ میں جوہری فرق یہ ہے کہ ویت نامی اپنے باطل عقیدے کے لیے لڑ رہے تھے جبکہ افغانستان میں مجاہدین اللہ کی نصرت اور اُسی کے نظام کو غالب کرنے کے لیے جاں فشانی دکھا رہے ہیں اور دوسرا اہم اور اساسی فرق یہ ہے کہ ویت نام کے گوریلوں کی پوری کمیونسٹ دنیا حمایت کر رہی تھی اور مدد بھی......جبکہ شریعتِ اسلامی کے پاسداران کے خلاف ساری دنیا کا کفر متحد اور اکٹھا ہے اور اس کفر کے ساتھ ارتداد کا راستہ اختیار کرنے والے مسلم معاشروں کے حکمران بھی کھڑے ہیں لیکن صرف اور صرف اللہ کی نصرت اور مدد سے پوری کفری دنیا ناکام اور نامراد ہوگی اور جس طرح امریکہ کو ویت نام سے رسوا ہو کر نکلنا پڑا تھا اسی طرح افغانستان کی لہورنگ وادیوں سے بھی وہ رسوا ہو کر ہی نکلے گا۔ان شاء اللہ

☆☆☆☆☆

# فراموش شدہ ''مقدس'' جنگ

شاہ نواز فاروقی

سربوں کے سابق رہنما راڈوان کرادچ نے ہالینڈ کے شہر ہیگ میں جنگی جرائم کے مقدمے میں بیان دیتے ہوئے یہ بات زور دے کر کہی ہے کہ بوسنیا ہرزیگوینا کے مسلمانوں کے خلاف ان کی جنگ جائز اور ''مقدس'' تھی۔لیکن بوسنیا ہرزیگوینا کی جنگ کا معاملہ کیا تھا؟ بوسنیا ہرزیگوینا کی جنگ کو اب دو دہائیاں ہونے کو آرہی ہیں اور مسلم معاشروں میں ایک ایسی نسل سامنے آچکی ہے جسے یہ بھی معلوم نہیں کہ بوسنیا کی جنگ کے عنوان سے کبھی کوئی جنگ لڑی گئی تھی اور اس جنگ میں دو لاکھ سے زائد مسلمانوں کو قتل کردیا گیا تھا۔لیکن بوسنیا کی جنگ کی اہمیّت صرف یہی نہیں ہے۔اس جنگ کی تاریخی اہمیّت بھی ہے کہ آج جو کچھ افغانستان اور عراق میں ہورہا ہے اس کی ابتدا تو بوسنیا میں ہوئی۔عالم اسلام کے خلاف امریکہ اور اس کے اتحادیوں کی صلیبی جنگ کا آغاز افغانستان یا عراق سے نہیں، بوسنیا سے ہوا تھا۔لیکن بوسنیا کا قصہ کیا ہے؟ افغانستان میں شکست کے بعد سوویت یونین ٹوٹ گیا اور اس کے کئی مسلم اور غیر مسلم مقبوضات آزاد ہو گئے، جنہیں مغرب نے فوراً ہی آزاد تسلیم کرلیا۔

سابق یوگوسلاویہ سوویت یونین کا مقبوضہ علاقہ نہیں تھا مگر وہ کمیونسٹ ملک ضرور تھا، اور سوویت یونین کے انہدام کے بعد یوگوسلاویہ کی کمیونسٹ حکومت ختم ہوگئی۔سوویت یونین کی طرح یوگوسلاویہ میں بھی کچھ مقبوضات تھے۔بوسنیا ہرزیگوینا ان مقبوضات میں سے ایک تھا۔بوسنیا مسلم اکثریتی علاقہ تھا اور اصولاً اسے بھی آزاد تسلیم کرلیا جانا چاہیے تھا،لیکن امریکہ اور یورپ ہی نے نہیں سوویت یونین نے بھی اسے آزاد نہ ہونے دیا۔امریکہ اور یورپ نے بوسنیا سے متصل علاقے کروشیا اور سوویت یونین نے بوسنیا کے پڑوسی سرب علاقے کی سفارتی، سیاسی، مالی اور عسکری مدد کی اور سرب اور کروایشیائی آبادیاں بوسنیا کے مسلمانوں پر ٹوٹ پڑیں۔اس جنگ میں اسامہ بن لادن اور خود پاکستان بالخصوص ڈاکٹر عبدالقدیر خان نے بوسنیا کے مظلوم مسلمانوں کی بے انتہا مدد کی اور انہیں اس قابل بنایا کہ وہ اپنے سے کئی گنا طاقت ور سربوں اور کروایشیائیوں کا مقابلہ کرسکیں۔بوسنیا کے مسلمان اس مدد کے ذریعے جنگ میں فتح تو حاصل نہ کرسکے مگر وہ اپنے قومی وجود کو بڑی حد تک بچالے جانے میں کامیاب ہوگئے۔

بوسنیا کی جنگ 1992 میں شروع ہوئی اور تقریباً ساڑھے تین سال تک جاری رہی۔اس عرصے میں امریکہ اور یورپ سربوں اور کروایشیائی باشندوں کے ہاتھوں مسلمانوں کی نسل کشی ہوتے دیکھتے رہے اور جب مسلمانوں کی آزادی کا امکان معدوم ہوگیا تو ان پر ایک ایسا امن معاہدہ مسلط کردیا گیا جس کے تحت بوسنیا کے مسلمان ایک طرح کی کنفیڈریشن کے تحت زندگی گزارنے پر مجبور ہوگئے۔آپ کو معلوم ہے کہ یہ منحوس معاہدہ بوسنیا کے مسلمانوں پر مسلط کرنے والا کون تھا؟ پاکستان اور افغانستان کے بارے میں امریکہ کا خصوصی ایلچی رچرڈ ہالبروک۔لیکن اس جنگ کا مرکزی نکتہ کیا تھا؟ اس جنگ کا مرکزی نکتہ یہ تھا کہ اسے علاقائی اور قومی رنگ دیا گیا۔مگر جیسا کہ راڈوان کرادچ نے تقریباً دو دہائیوں کے بعد تسلیم کیا ہے، یہ جنگ اپنی نہاد میں صلیبی جنگ تھی۔اہم بات یہ ہے کہ یہ جنگ ایسے مسلمانوں پر مسلط کی گئی جن کی عظیم اکثریت کے عقائد کمزور تھے، عبادات لاپتہ تھیں، اخلاقیات معدوم ہوجانے کے خطرے سے دوچار تھیں۔یہاں تک کہ ان مسلمانوں نے اپنے نام بھی مقامی طرز کے رکھ لیے تھے۔مگر اس کے باوجود انہیں ''مسلمان'' قرار دے کر ان کی نسل کُشی کی گئی۔صرف سربرنیکا میں ایک دن میں 8 ہزار مسلمانوں کو قتل کردیا گیا۔

بوسنیا میں مسلمانوں کی نسل کشی کا سب سے ہولناک پہلو یہ تھا کہ قتل اور عصمت دری کی وارداتوں میں وہ سرب اور کروٹس ملوث تھے جو کئی دہائیوں سے مسلمانوں کے پڑوسی تھے۔اس جنگ کا ایک اور عجیب پہلو یہ تھا کہ سابق یوگوسلاویہ 70 سال تک کمیونسٹ رہا تھا۔اور ان 70 برسوں میں اسلام ہی نہیں عیسائیت بھی پس منظر میں چلی گئی تھی۔چنانچہ اصولاً سربوں اور کروٹس میں صلیبی جذبہ موجود نہیں ہونا چاہیے تھا۔لیکن جس طرح امریکہ اور یورپ سیکولر ہوکر بھی صلیبی ہیں اس طرح سابق یوگوسلاویہ کے سرب اور کروٹس 70 سال تک کمیونسٹ رہنے کے باوجود صلیبی تھے، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے مسلمانوں کی نسل کشی کو عیسائیت کی ''بازیافت'' کا ذریعہ بنالیا۔یعنی سابق یوگوسلاویہ میں عیسائیت مرچکی تھی مگر اسلام اور مسلمانوں کے خلاف نفرت کے ذریعے اسے زندہ کیا گیا۔قابل ذکر بات یہ ہے کہ مسلمان جب اسے صلیبی جنگ قرار دیتے تھے تو امریکی اور یورپی کہتے تھے: ''مسلمان'' تنگ نظر'' ہیں، بوسنیا کی جنگ میں مذہبی جذبہ موجود نہیں بلکہ یہ ایک گروہی جنگ ہے جو علاقائی تناظر میں لڑی جارہی ہے''۔لیکن کرادچ کے بیان سے ظاہر ہوگیا ہے کہ یہ جنگ پہلے دن سے صلیبی جنگ تھی، تہذیبی کشمکش تھی۔

معاصر عالمی تاریخ کا ایک اہم پہلو یہ ہے کہ یہودیت ایک مردہ مذہب تھا مگر مسلمانوں کی نسل کشی کے ذریعے اسے فلسطین میں زندہ کیا گیا۔ہندوستان میں ہندوازم ایک از کارِ رفتہ مذہب تھا مگر مسلمانوں کی نسل کشی کے ذریعے بھارت میں ہندوازم کی بازیافت کی گئی۔سابق یوگوسلاویہ میں آرتھوڈوکس عیسائیت فنا ہوچکی تھی مگر مسلمانوں کے قتل عام کے ذریعے اس کا احیا کیا گیا۔مسلمان سمجھتے نہیں ہیں ورنہ امریکہ اور اس کے یورپی اتحادیوں نے افغانستان اور عراق کی جنگوں کے ذریعے مغربی تہذیب میں ''عیسائی عنصر'' کو زندہ اور متحرک کرنے کی کوشش کی ہے۔لیکن ایسا کیوں ہورہا ہے؟ بلاشبہ اس کی ایک وجہ اسلام سے نفرت ہے۔لیکن اس کی ایک وجہ اسلام اور اسلامی تہذیب کا حد درجہ متاثر کن پہلو ہے۔کسی تہذیب کے لیے اس سے بڑی بات اور کوئی نہیں ہوسکتی کہ وہ اپنی بقا کے لیے اپنے ماننے والوں کو جان دینے پر مائل کردے۔امریکہ اور یورپ نے افغان جہاد کو بہت قریب سے دیکھا کہ اسلام کس طرح اپنے لیے جان دینے کو سب سے بڑا اعزاز بنادیتا ہے۔مغرب کے پاس دولت اور اسلحہ تو بہت ہے مگر اس کے پاس ایسی جاں نثاری نہیں ہے۔یہ جاں نثاری صرف مذہب سے آسکتی ہے، چنانچہ مغرب صلیبی جذبے کو ابھار کر اپنی تہذیب میں جاں نثاری پیدا کرنے کے لیے کوشاں ہے۔مگر مغرب اس حقیقت کا اعتراف نہیں کرتا۔وہ اعتراف کرے گا تو اسلام کی برتری اور فوقیت کو تسلیم کرے گا، اور یہ کام وہ کبھی نہیں کرسکتا۔

☆☆☆☆☆

# شیخ ابواللیث اللیبی رحمہ اللہ۔ جہاد فی سبیل اللہ کے عظیم قائد

ہماری اس زرخیز امت پر ڈھیروں سلام،جس امت کے یہ ہدایت یافتہ بیٹے ہیں جو جہاد کے روشن راستے پر گامزن ہیں۔ فتح کے جھنڈے نمودار ہونے کی ان مبارک ساعات میں وہ اس عظیم اجر کے انتظار میں اس راہ پر چلتے رہے یہاں تک کہ اپنی سب سے قیمتی متاع کی قربانی دے ڈالی، ان میں سے کچھ تو ایسے ہیں جو اپنی نذر پوری کر چکے ہیں اور کچھ ابھی منتظر ہیں۔'' بے شک اللہ نے مؤمنین سے ان کے جان اور مال جنت کے بدلے خرید لیے ہیں، وہ اللہ کی راہ میں قتال کرتے ہیں، (اپنے دشمنوں کو) قتل کرتے ہیں اور قتل ہوتے ہیں، یہ اللہ کا سچّا وعدہ ہے' تورات، انجیل اور قرآن میں، اور اللہ سے بڑھ کر کون اپنے وعدے میں سچّا ہوگا؟ تو خوشیاں مناؤ اپنے اس سودے پر جو تم نے کیا ہے، یہی بڑی کامیابی ہے''۔[التوبہ:111]۔

شیخ اسامہ حفظہ اللہ کہتے ہیں: '' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو تمام مخلوقات سے افضل اور تمام انبیا اور رسولوں میں سب سے زیادہ ممتاز ہیں، وہ بھی اس مرتبے، اس درجے کی خواہش کرتے ہیں، سنیے اور سمجھیے کہ وہ کون سا رتبہ ہے جس کو پانے کی انہیں اس قدر چاہت تھی: بے شک وہ شہادت کے متمنی تھے!'' میں چاہتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں نکلوں ، پھر مارا جاؤں، پھر نکلوں، پھر مارا جاؤں، پھر نکلوں، پھر مارا جاؤں۔''اس طویل عرصہ حیات کو اس ہستی نے مختصر کر کے بتا دیا جس پر زمین اور آسمان کے رب کی طرف سے وحی آتی تھی، ساری حمد اسی رب کے لیے ہے۔ اس ذی مرتبہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس رتبے کی خواہش کرتے ہوئے، اس زندگی کو ان الفاظ میں مختصراً بیان کر دیا۔ خوش قسمت دراصل وہی ہے جس کو اللہ تعالیٰ شہادت کے لیے چن لے۔''

شیخ عبداللہ یوسف عزّام (اللہ ان پر رحم کرے اور ان کی شہادت قبول کرے) کہتے ہیں: '' بے شک، ہمارے الفاظ ایک بجھی ہوئی موم بتی کے موم کی طرح مردہ رہتے ہیں، حتیٰ کہ جب ہم ان الفاظ کے لیے مر مٹتے ہیں، تو وہ زندہ ہو جاتے ہیں اور ہمارے درمیان رہنے لگتے ہیں۔''

شیخ ابواللیث اللیبی رحمہ اللہ کہتے ہیں: '' مسجد اقصیٰ ایسا معاملہ نہیں ہے جو ہماری مجلسوں اور یونی ورسٹیوں میں محض ایک ثانوی گفتگو کی حیثیت رکھتا ہو۔ نہیں! بے شک یہ انتہائی سنگین معاملہ ہے جس کا تعلّق ہماری روزمرہ زندگی سے ہے! ہم مجاہدین کے درمیان روزانہ اس امید کے ساتھ اپنی صبح کرتے ہیں کہ شاید ہمیں فلسطین بھیج دیا جائے، اور ہمارے لیے اس زمین کے ٹکڑے پر جانا آسان ہو جائے۔ اور ہمیں پورے یقین کے ساتھ یہ علم ہے کہ بے شک ہماری ساری تربیت جو ہم کرواتے ہیں، اور اس زمین کے مشرق سے لے کر مغرب تک وہ سارا قتال جو ہم اللہ کی خاطر کرتے ہیں، بے شک یہ سب کچھ مسجد اقصیٰ میں یہود کو ذبح کرنے کی تربیت اور تیاری کے لیے میدان ہموار کر رہا ہے''۔

اس موجودہ صلیبی جنگ نے ہمیں سکھایا ہے کہ دشمن کو مارنا اور اس کی بنیادوں کو تباہ کرنا ایک ممکن الحصول بات ہے اور بے شک ایک سچّی حقیقت بن چکا ہے! اور اللہ کی توفیق سے یہ مجاہدین کی وہ تدبیریں ہیں، جن کی مدد سے وہ دشمن کا بھاری جانی و مالی نقصان کرتے ہیں۔ اور یہ ان تدبیروں کا نتیجہ ہے، جو افق کے اوپر نمایاں ہونا شروع ہو چکا ہے، اور الحمدللہ! دشمن ایک مصیبت سے نکل کر دوسری مصیبت میں جا پڑتا ہے۔ اور وہ صرف شکست کے دہانے پر نہیں ہیں بلکہ ایسی شکست کے دہانے پر ہیں جو پچھلی سے زیادہ خطرناک اور گھیرا تنگ کرنے والی ہوگی۔ لیکن اس کامیابی کا راستہ اس امت کے بہترین سپاہیوں اور قائدین کے خون اور پسینے کا متقاضی ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنی جانیں اور دنیاوی سامان پیغامِ توحید کے اعلان کرنے کے لیے قربان کر دیا۔ ایسی قربانیاں جو ایک یا دو سال پر محیط نہیں، بلکہ کچھ کے لیے تو ان کی پوری زندگیوں پر محیط ہیں۔ اور ہم یہاں ان میں سے ایک جانباز، شیخ ابواللیث اللیبیؒ کی قربانیوں کو رقم کرنے کی کوشش کریں گے۔

شیخ ابو یحییٰ اللیبی حفظہ اللہ کہتے ہیں: '' آج کے اس دور میں اس امت کے بہت سے سچّے رہنما ہیں، اور امت ان کے اخلاص، ان کے حالات، ان کی جانثاری اور ان کی قربانیوں کی وجہ سے انہیں تسلیم کرتی ہے۔ ان ہی وجوہات کی بنا پر امت ان پر اعتماد کرتی ہے، اور قیادت کے منصب کو ان کے لیے چھوڑ رکھا ہے۔ اور اگر میں کوشش کروں کہ ان سب قائدین کے نام یہاں دہراؤں جو اس دور میں ظاہر ہوئے ہیں اور انہوں نے صلیبیوں کو ناکوں چنے چبوائے ہیں تو ہمیں کافی دیر تک یہاں بیٹھنا پڑے گا۔ لیکن، ہم خصوصی طور پر رکنا چاہتے ہیں، کیونکہ ایک مجاہد قائد کی زندگی کا خلاصہ بیان کرنا بہت مشکل ہے، جس نے اپنی زندگی کا آدھے سے زیادہ عرصہ جہاد میں صرف کیا۔ ان کی سوانح حیات کو ایک یا دو گھنٹوں میں بیان کرنا بہت مشکل ہے، حتیٰ کہ ایک یا دو دن میں بھی اس کام کو مکمل طور پر انجام دینے کے لیے بہت تھوڑے ہیں۔ یہ وہ قائد ہیں جو ہماری اسلامی تاریخ رقم کرتے ہیں، اور اس کے صفحات پلٹتے ہیں۔ خطبات سے نہیں، مجرد الفاظ سے نہیں ، روشنائی سے نہیں! درحقیقت، انہوں نے یہ صفحات اپنے عمل، اپنے خون اور قربانیوں سے لکھے ہیں۔ لہٰذا ہم چاہتے ہیں کہ ان میں سے ایک ممتاز رہنما، جانثاروں میں سے ایک جانثار کی زندگی کا جائزہ لینے کے لیے رکیں، یعنی شیخ ابواللیث اللیبی القاسمی رحمہ اللہ''۔

بے شک افغان جہاد اس امت کی تاریخ میں ماضی قریب کا نہایت اہم باب ہے۔ ذلت اور پستی کی کچھ ہی مدت بعد افغان جہاد نے شریک مجاہدین میں خصوصاً اور پوری امت میں عموماً بیداری کی لہر دوڑا دی۔ اس نے شکست کے دور میں بہت سے بہترین نتائج دیے اور عزت اور وقار کے معنی واضح کیے، فتح اور قربانی کا تصور اجاگر کیا، اور یہ سب کچھ اس جہادِ حق کی بدولت ہوا جو صرف اللہ کی خاطر اس کے دین کی سربلندی اور اسلام اور مسلمانوں کی حفاظت کے لیے کیا گیا۔ اور ان نوجوانوں میں جنہوں نے اس اعلیٰ کوشش میں حصّہ لیا مجاہد شیخ

ابولیث رحمہ اللہ کا نام بھی شامل ہے، جو اپنے جیسے دوسرے بہت سے جوانوں کی طرح مجاہد شیخ عبداللہ یوسف عزامؒ کے خطبات سے متاثر ہوئے تھے۔ شیخ عزام نے ایک مرتبہ کہا تھا: ''آج بھائیوں نے مجھے آپ کے پاس آنے کا کہا میں آپ کی تکریم میں یہاں چلا آیا، گو کہ میری روح کو میدانِ کارزار چھوڑنے پر بے حد تکلیف ہوتی ہے، یہ مجھ پر بہت گراں گزرتا ہے کہ اک ایسی جگہ کو چھوڑ کر جہاں وافر مقدار میں اسلحہ موجود ہو اور استعمال کیا جاتا ہو، میں ایسی جگہ آجاؤں جہاں کوئی اسلحہ نہ ہو۔ یہ میرے دل پر بہت بھاری ہوتا ہے کہ ایسے لوگوں کو جو اپنے خون سے تاریخ رقم کر رہے ہیں چھوڑ آؤں، ان لوگوں کو چھوڑنا رنج و ملال کا باعث ہے، اور ان کے درمیان ہی زندگی اصل زندگی ہے! میں ان کے ساتھ رہتا ہوں تو اپنی ایمان تازہ کرتا رہتا ہوں اور جب ان سے دور ہوتا ہوں تو محسوس ہوتا ہے کہ گویا مر رہا ہوں، لہٰذا، بالکل جو حیثیت مچھلی کے لیے پانی کی ہے، میرے لیے جہاد کی ہے، اور ساری حمد اور تعریف اللہ ہی کے لیے ہے۔ جس طرح مچھلی زیادہ دیر پانی کے باہر زندہ نہیں رہ سکتی، مجھے اور میری روح کو سکون ہی نہیں ملتا جب تک کہ میدان میں شریک عمل نہ ہوں۔ لیکن آج میں آپ کے پاس آیا ہوں، کہ شاید میں آپ میں سے کچھ لوگوں کو اپنے ساتھ اس سرزمین کی طرف کھینچ لے جاؤں۔ میری خواہش ہے کہ آپ کو اس طرزِ زندگی کی صحیح تصویر کی طرف لے چلوں''۔

اس بے مثال عالم کے الفاظ بہت سوں پر اثر انداز ہوئے ہیں اور آج تک ہوتے چلے آرہے ہیں، ان الفاظ نے جو عبداللہ عزامؒ نے اپنی تقریروں میں ادا کیے، اس امت کے نوجوانوں میں جہاد کی محبت اور شوقِ شہادت کا جذبہ بیدار کرنے میں نہایت اہم کردار ادا کیا۔ ایک ایسے وقت میں ان نوجوانوں نے جہاد کی پکار پر لبیک کہا جبکہ اس امت کے بہت سے بڑوں نے اسے ترک کر رکھا ہے۔ شیخ اسامہ بن لادن حفظہ اللہ کہتے ہیں: ''یہ قیمتی موقع آیا، لیکن بدقسمتی سے، امت کے بڑے اس فرض کو پورا کرنے کے لیے نہیں اٹھے۔ بلکہ نوجوانوں میں ہلچل ہوئی، کالج یونیورسٹی کے طلبہ میں، اور وہ 'لاالٰہ الااللّٰہ' کے کلمہ کی نصرت کے لیے آگے بڑھے۔ اور بڑوں میں سے کوئی بھی نہیں اٹھا سوائے شیخ عبداللہ یوسف عزامؒ کے۔ یہ افغان لوگوں کی کوششوں کا نتیجہ ہے کہ اب مسلمان جہاد کی طرف پلٹ رہے ہیں، اور شیخ عبداللہ عزامؒ کی کوششوں سے عرب جہاد کی طرف متوجہ ہوئے اور ان جہاد کے میدانوں کا رخ کیا، اللہ ان کی مساعی کو قبول کرے۔ وہ سارا علم جو انہوں نے منتقل کیا، اور جو اسباق دیے، ہم اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ انہیں اور ان کے بیٹوں کو اپنی راہ میں شہدا کی حیثیت سے قبول کرے۔'' اس بہترین کامیابی کی وجہ عبداللہ عزامؒ خود بتاتے ہیں: ''ہم دیکھتے ہیں کہ داعیانِ دین کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ مال و متاع کے نقصان اور مستقبل میں خستہ حالی کا خوف ہے۔ اگر آپ کسی بہترین اور کامیاب داعی کو بہت پریشان کرنا چاہتے ہوں تو بس اسے یہ بتا دیں کہ ایک حکومتی مخبر اس کے گھر کے سامنے والے فلیٹ میں مقیم ہے۔ میں نے اپنی حراست کا ایک حکم نامہ دیکھا ہے، اس پر صدر، اس کے سیکریٹری اور وزیراعظم کے دستخط موجود تھے۔ لیکن اس سے مجھے کوئی فرق نہیں پڑتا جب تک کہ سب بادشاہوں کا بادشاہ مجھ سے راضی ہے۔ آخر کار اُسی کی طرف پلٹ کر جانا ہے۔''

مسلم سرزمینوں کے آمر حکمرانوں کے ہاتھوں بننے والے خوف اور رعب کے اس بدترین ماحول میں لیبیا میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف ایک طویل جنگ کے حالات میں شیخ ابواللیث نے اپنا سفر جاری رکھا۔ شیخ ابولیث ان افراد میں سے ہیں جو اس سچے راستے سے وابستہ ہوگئے اور اپنے آپ کو اللہ کے دین کے لیے وقف کر دیا۔ شیخ عبداللہ سعید شہیدؒ مجاہدین کو تربیت دینے والوں میں سے ایک تھے، وہ ہمیں شیخ ابواللیث کی زندگی کے اس حصّے کے حوالے سے چند باتیں بتاتے ہیں: ''بے شک میرے یہ الفاظ ایک جانثار بطل، ایک بلند پہاڑ، اسلام کے شیروں میں سے ایک شیر، اس امت کے قائدین میں سے ایک قائد کے بارے میں ہیں، جن کا نام شیخ ابواللیث رحمہ اللہ ہے۔ میں اپنے اندر غم محسوس کرتا ہوں اور بہت سی خوبصورت یادیں میرے دماغ میں آرہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر فضل کیا اور مجھے یہ موقع دے کر شرف بخشا کہ میں نے ان کے ساتھ سترہ برس گزارے۔ میں نے یہ عرصہ ہجرت، رباط اور سرزمینِ جہاد میں نے ان کے ساتھ ساتھ گزارا ہے۔ وہ 1392ھ میں پیدا ہوئے، ان کا تعلّق لیبیا کے ایک علاقے مثقبات سے ہے، وہ طرابلس میں پیدا ہوئے، جہاں وہ پلے بڑھے اور جوان ہوئے۔ اور پھر اللہ نے انہیں ہدایت سے نوازا اور حق کے راستے پر چلتے ہوئے، وہ اسلام کے علم کے حصول میں اور اس میں مہارت حاصل کرنے میں لگے رہے اور حالات کی سختی کے باوجود اپنی مقدور بھر کوشش کرتے رہے۔

یہ سب کچھ ان حالات کے باوجود انہوں نے کیا جو اس وقت اور اب تک اسلام اور مسلمانوں کے خلاف ایک بھیانک جنگ کی صورت میں لیبیا میں جاری ہے۔ دین کے صحیح علم کے حصول کے سارے دروازے بند ہوگئے حتیٰ کہ اسلامی جامعات کی بندش، اور مذہبی بنیاد پر قائم شدہ حفظِ قرآن کی سادہ سی مجالس تک بھی ان اقدامات سے نہیں بچ سکیں۔ اسلام اور مسلمانوں کے دشمنوں کی شروع کردہ یہ جنگ محض دینی اداروں اور اسلامی جامعات کی بندش تک محدود نہیں، بلکہ درحقیقت یہ حادثات کا ایک طویل سلسلہ ہے جو آج تک زندگی کے ہر شعبے میں ہیں۔ یہ غدار آمر (قذافی) اس چیز کو 'تیسری دنیا کے نقطہ نظر' کے نام سے موسوم کرتا ہے۔ افکار کا یہ تصوراتی جال اس کی کتاب 'The Green Book-the Three Principles' میں بیان کردہ ہے، اور یہ طاغوتی حکمران دعویٰ کرتا ہے کہ یہ کتاب انسانیت کے سارے موجودہ مسائل کا حل ہے۔ اس نے لوگوں کے درمیان ربِ کریم کی شریعت کے بجائے اس کتاب کا چرچا کیا، گویا اللہ کے دین میں اس احمقانہ کتاب کے اضافے کی ضرورت ہے!''

مرتد حکمرانوں کے اس متحدہ گٹھ جوڑ کی مخالفت میں، ہجرت اور اعداد ایک اہم ہتھیار بن گئے تاکہ اس ظلم کے خلاف کھڑا ہوا جاسکے اور قتال کا فریضہ انجام دیا جاسکے۔ سو افغانستان کی زمین اس طرزِ عبادت کے لیے ضروری ہوگئی۔ شیخ ابواللیث اس طرف ہجرت کر گئے تاکہ اپنے مجاہد ساتھیوں کے ساتھ جہاد میں شریک ہوجائیں۔ شیخ عبداللہ سعید شہیدؒ کہتے ہیں: ''لہٰذا وہ اس جگہ پہنچ گئے جدھر کی انہیں شدید خواہش تھی، یہاں تک کہ وہ مجاہدین کی صفوں میں شامل ہوگئے اور یہ 1410ھ کی بات ہے۔ ہم نے شیخ ابولیث کی تربیت کی اور انہوں نے اپنی ابتدائی تیاری میں عمدہ کارکردگی دکھائی.....'' (جاری ہے)

☆☆☆☆☆

# مولانا سعید احمد جلال پوری کی شہادت کا تقاضا

مولانا محمد احمد حافظ

قافلۂ اہل حق کا ایک اور فرد فرید جام شہادت نوش کر گیا۔ حضرت مولانا سعید احمد جلال پوری صاحب شہید رحمۃ اللہ علیہ...... جو حضرت مفتی نظام الدین شامزئی شہیدؒ اور مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے علم و عمل کے وارث اور جرات و شجاعت کے نقیب تھے۔ صاحبِ قلم تھے اور ان کی تحریریں حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ کی سلاست و روانی، علمی گہرائی اور گیرائی کا پرتو ہوتی تھیں، دینی اور مسلکی تصلب ان کا طرۂ امتیاز تھا۔ اکابر علمائے دیوبند کے سچّے وفادار تھے اور اس سلسلے میں ان کے متعلّق کسی قسم کی مداہنت اور رواداری کے قائل نہ تھے ان کی حیاتِ مستعار کے آخری سالوں میں انہیں دیکھنے والے جذب و کیف کے عالم میں دیکھتے۔ شہادت بلاشبہ ان کے لیے عظیم الشان اعزاز اور ان کے شایانِ شان ہے مگر ہم ایسوں کے لیے ان کا یوں بچھڑ جانا ایک ناقابل برداشت سانحہ ہے۔ جسم و جاں میں ایک کسک اور خلش ہے جو چین لینے نہیں دے رہی۔

کراچی بھی عجیب بے مروت شہر ہے، اس کی سڑکوں کو علمائے حق کا خون راس آ گیا ہے۔ جب ہی تو آئے روز کسی حق گو عالم یا تحریکی مزاج رکھنے والے دینی کارکن کا قتل ہوتا رہتا ہے۔ جمعرات کی صبح اہلسنت والجماعت کے راہنما مولانا عبدالغفور ندیم اور ان کے رفقا پر قاتلانہ حملہ ہوا، اس حملے کے نتیجے میں مولانا شدید زخمی ہوئے اور چند دن بعد شہادت کے مرتبہ پر فائز ہو گئے۔ قاتلوں کو شاید زیادہ ہی پیاس لگی تھی، سو مولانا سعید احمد جلال پوری کے خون ناحق سے بجھالی۔

غور فرمایئے! کاررواں لٹتا جا رہا ہے اور دل ستاں گم ہوئے جا رہے ہیں، مہر و محبت کے پیکر اور عزم و عزیمت کے نشان اٹھتے جا رہے ہیں۔ بنوری ٹاؤن کو کس کی نظر لگ گئی؟ ایک طویل فہرست ہے شہدا کی، شخصیات ایسی کہ کوہ ہمالیہ بھی جھک کر سلام کرے۔ کہتے ہیں دشمن کے تیروں کو دیکھو کہاں گر رہے ہیں؟ جہاں گریں سمجھو وہیں سے دشمن کو زک پہنچ رہی ہے۔ بنوری ٹاؤن کے شہدا یقیناً ایسے تھے جو دل شیطان میں کانٹے کی طرح کھٹکتے تھے۔

مولانا سعید احمد جلال پوری کا قلم قادیانیت کی بیخ کنی کے لیے تو وقف تھا ہی، غامدیت، مہدویت، جدیدیت، انکار حدیث اور کئی دیگر فتنوں کا بھی مدلل اور منہ توڑ رد فرمایا۔ آخری دنوں میں معروف دانش ور زید حامد کے تار و پود بکھیر کر رکھ دیے اور اس کے چہرے سے خوش نما نقاب الٹ کر اس کا مکروہ چہرہ عامۃ المسلمین کو دکھا دیا۔ متعدد علماء مولانا کی شہادت کے پس پردہ اسی شخص کا ہاتھ دیکھ رہے ہیں اس لیے کہ وہ جن قوتوں کا منظورِ نظر ہے وہ کسی بھی صورت اپنے خاص مہرے کو متنازعہ نہیں دیکھنا چاہتیں۔

حضرت مولانا سعید احمد جلال پوری شہیدؒ کی ذات پر بہت کچھ لکھا جاتا رہے گا لیکن ایک سوال جو گلے کی پھانس کی طرح اٹک کر رہ گیا ہے کہ آیا مولانا شہید کے لہو کی سرخی قافلہ اہل حق کے اتحاد و اتفاق کا عنوان بن سکتی ہے؟ اہل حق کا قافلہ جس جاں گسل احوال سے گزر رہا ہے وہ کسی سے مخفی نہیں۔ وہ بکھرے دانوں کی طرح منتشر ہے۔ اپنے پرائے سب اس پر پنجے گاڑے ہوئے ہیں۔

دشمن نہایت عیار اور طرّار ہے۔ وہ تاک تاک کر نشانے باندھ رہا ہے اور ہمارے منارہ ہائے علم و عمل کو زمین بوس کیے جا رہا ہے۔ ہم ہیں کہ پہلے وجوہِ اختلاف کو متعین کرنے کے خواہاں ہیں۔ ہمارا نسب نامۂ فکر و نظر جن قدسی صفت شخصیات سے ملتا ہے ان پر ہمارا کوئی اختلاف نہیں۔ امام المجاہدین سید احمد شہیدؒ، حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ، مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم نانوتویؒ، شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی، شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ، حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ، علامہ انور شاہ کشمیریؒ، امیر شریعت سید عطا اللہ شاہ بخاریؒ ہمارے راہ نما تھے۔ یہ ہمارے فکر و نظر کے منبع ہیں، ہم انہی کے نام لیوا اور خوشہ چین ہیں۔ یہ ختم نبوت کی تمام تحریکات، سلوک و احسان کی تمام خانقاہیں، اصلاح معاشرہ کے لیے کام کرنے والی تبلیغی جماعتیں سب انہی کا دم بھرتے ہیں۔ آخر آج ہم اتنے منتشر کیوں؟ ہمارے علماء بے کسی اور بے بسی کے عالم میں شہید کر دیے جائیں اور اہل حق کی مذہبی سیاسی جماعتیں اتنا احتجاج بھی نہ کر پائیں کہ حکمرانوں کو سنجیدگی سے سوچنا پڑے؟

موجودہ احوال کو کسی بڑے طوفان کا پیش خیمہ سمجھیے یا کچھ اور، بہر حال قاتل طے کر چکے ہیں کہ اہل حق کو نابود کرنا ہے۔ ''گرین چینل'' کے کچھ سر کردہ لوگ قاتلوں کو مسلسل مشورے دے رہے ہیں کہ اگر خطے میں امن سے رہنا چاہتے ہو تو اسلام پسندوں کو کریش کر دو۔ یہ ایک بڑا طوفان ہے، جس سے نبرد آزما ہونا اکیلے طور پر ممکن نہیں۔ اہل حق کا اتحاد وقت کا اہم تقاضا ہے۔ ابھی بھی قابل قدر شخصیات ہمارے درمیان موجود ہیں، جن کا وجود ہمارے لیے نعمت سے کم نہیں۔ کئی اکابر ایسے ہیں جو ٹوٹے دلوں کو جوڑ سکتے ہیں اور زخمی دلوں پر مرہم رکھ سکتے ہیں۔ کون ہے جسے اہل حق کے اتحاد سے انکار یا اختلاف ہو؟ ہاں پہل کرنے کی دیر ہے، کاش کوئی اللہ کا بندہ جھولی پھیلا کر نکلے اور امت کے بکھرے دانوں کو ایک لڑی میں پرو دے...... اے کاش مولانا سعید احمد جلال پوری شہیدؒ کے خون کی سرخی اہل حق کے اتحاد کا عنوان بن جائے!!!

☆☆☆☆☆

حکم بغیر ما انزل اللہ ایسے گھناؤنے فعل کی جو شناعت قرآن میں بیان ہوئی اور جس کو قرآن میں صاف صاف کفر گردانا گیا ہے اور جو کہ اس وقت عالم اسلام کا ایک بے حد نمایاں مسئلہ ہے اور جس کو یہاں کے کچھ طبقے عام معصیت کا ہی درجہ دے رکھنے پر ہی مُصر نظر آتے ہیں اور اس کو 'کفر' کہنے پر اچھا خاصا معترض ہوتے ہیں...... یہ مجاہدین کی ذمہ داری ہے کہ اس فعل کی کافرانہ حیثیت لوگوں پر واضح کی جائے۔

